"نکل آؤ اس غم کے قید سے۔"

"مما! میں ایک بہت بڑے ٹرائل سے گزرا ہوں' گزر رہا ہوں' یہ امتحان کیوں طویل... آزمائش کا کوئی خاتمہ نہیں ہے۔" اس کے دل سے درد کی ٹیسیں ابھرنے لگیں۔

"کبھی کبھی میں سوچتی ہوں۔" فلک ناز نے کہنا شروع کیا۔

"پتا ہے' میں کیا سوچتی ہوں۔" وہ جھک کر زرجان کی سیاہ چمکیلی آنکھوں میں جھانکنے لگیں۔

"کیا؟" وہ حیران سا ماں کے چہرے کی طرف دیکھنے لگا۔

"ایک جادوگر ہو' جو جادو کے زور پر تمہیں سرتاپا بدل دے۔ کیا ایسا ممکن ہے' پہلے جیسا ہنستا... زرجان میرے سامنے آ کھڑا ہو۔"

"میں جو ہوں' جیسا ہوں' اسی طرح رہوں گا' میرے دل کی کیفیت بدلنے کا کسی اور کے پاس... نہیں' مما! مجھے ڈبل فیسڈ لوگوں سے نفرت ہے' میں مصنوعی مسکراہٹ سجا کر کسی کو دھوکے میں... سکتا۔ یہ میرے اختیار سے باہر ہے۔" اس کی آواز میں ذرا بھر لڑکھڑاہٹ نہیں تھی۔

"تم اپنی زندگی کے ساتھ اچھا نہیں کر رہے' زرجان! وہ لڑکی۔" انہوں نے ایک موٹی سی گا... حریم کو دل ہی دل میں نوازا۔

"وہ لڑکی اپنا گھر بسا چکی ہے' مطمئن ہے' خوش ہے تو پھر۔" وہ لب بھینچے خاموش ہو گئیں۔

"تو میں کب گھر بسانے سے انکار کر رہا ہوں۔"

"رئیلی زرجان! تم شادی کے لئے تیار ہو۔" فلک ناز خوشی سے چیخ اٹھیں۔

"ہاں' شرط صرف اتنی ہے' کوئی اس جیسی ڈھونڈ لیں' وہ بے شک نہ ہو' مگر اس جیسی تو ہو۔" وہ کسی حسین تصور میں لمحہ بھر کے لئے کھو گیا۔

"زرجان!" ان کی ساری خوشی ملیامیٹ ہو کر رہ گئی تھی' پھر گہری سانس کھینچتے ہوئے بولیں۔

"بنیامین..... پارٹی ارینج کر رہا ہے' یاور کے اعزاز میں' تم چلو گے؟" انہوں نے اپنے کز... لیا۔

"سوری مما!" وہ بے زاری سے بولا۔

"میرا موڈ نہیں' ہنگاموں سے نہ جانے کیوں طبیعت اوب گئی ہے۔"

"تمہارے لئے کیا لاؤں؟" دفعتاً خیال آنے پر وہ نرمی سے پوچھنے لگیں کہ اس سے کچھ بھی... بے کار تھا۔

"واٹ ایور (کچھ بھی)۔"

"کافی' شیک' جوس' کیا منگواؤں؟"

"نو' ان میں سے کچھ بھی نہیں۔" اس نے فوراً نفی میں سر ہلایا۔

"پھر کیا؟" فلک ناز نے تحمل سے پوچھا۔

"سویٹ میٹ میں کچھ بھی ہو۔"



"فرائی ایپل۔"

"چلیں گے۔" وہ تکیے پر سر رکھے لیٹ گیا۔

"اوکے' اونلی دس منٹ ویٹ کرو' میں بہروز (شیف) سے کہتی ہوں' بلکہ خود بنا کر لاتی ہوں۔ بہت دن ہوئے تمہارے لئے اپنے ہاتھ سے ایک بھی ڈش نہیں بنائی۔"

"تھینکس مما!" وہ ماں کی محبت محسوس کرتا ایک دفعہ پھر نیند کی دیوی کو بلانا چاہ رہا تھا۔ جو یادوں کو سمیٹ کر لوری دے کے اسے گہری نیند سلا جاتی۔

*......*......*

"ابھی نہیں' میری جان! میری گڑیا' کچھ اور انتظار کرو' صرف دو تین سال اور۔" فلک ناز اپنے شاندار آفس میں بیٹھی تھیں۔ وسیع و عریض گلاس ٹیبل پر لیپ ٹاپ' فائلیں' دو تین ٹیلی فون سیٹ' ان کا موبائل فون' سپر لگژری گاڑی کی چابیاں اور چائے کا مگ رکھا تھا۔ ٹھنڈی اور بے مزا چائے کا مگ۔ کچھ دیر پہلے انہیں چائے کی بہت طلب محسوس ہو رہی تھی' مگر اس وقت انہیں مگ کو لبوں سے لگانا بھی یاد نہیں رہا تھا۔ وہ سیل فون پر مصروف تھیں۔ وہ لفظوں سے کھیل رہی تھیں۔ انہیں لفظوں سے کھیلنا خوب آتا تھا۔ بزنس کی فیلڈ میں وہ ایک اس "گر" کو بھی اچھی طرح سے سیکھ گئی تھیں۔ بے شمار سال ہو گئے تھے' انہیں اپنے باپ اور شوہر کے بزنس کو سنبھالتے ہوئے' سپروائز کرتے ہوئے۔ دو کو چار بناتے ہوئے۔ اثاثے جمع کرتے' جائیدادیں بناتے۔ جمع' تفریق کرتے۔ ماہ و سال بس اسی گردش میں گزر گئے تھے۔ عمر رواں کا جوشیلا دریا اب پرسکون ہو رہا تھا۔ سبک خرام لہریں وقت کے بہت آگے چلے جانے سے آگاہ کرتی رہتی تھیں۔ جذباتیت' جوش اور غصے کی جگہ تحمل' بردباری اور تدبر نے با آسانی لے لی تھی۔ زندگی کے بہتے دریا میں اب روانی آ گئی تھی۔

فلک ناز کے باپ کے بزنس کو تینوں بیٹے اچھی طرح سنبھال چکے تھے۔ زمان' ذیشان اور زرجان نے بہت اچھی طرح اپنی ذمہ داریاں سنبھال لی تھیں۔

وہ اپنے شوہر کی پراپرٹی اور بزنس کو سپروائز کرتی تھیں۔ یہ کمپنی' دو فیکٹریاں' شوگر مل ان کی اکلوتی بیٹی کے نام قانونی طور پر منتقل ہو چکی تھی۔ وہ اپنی بیٹی کے واپس آنے تک یہاں کا انتظام سنبھالے ہوئے تھیں۔ ان کی بیٹی بزنس ایڈمنسٹریشن میں کئی اعزازی ڈگریاں لے چکی تھی۔ اب ماں کے مجبور کرنے پر لندن کی برانچ کی ایڈمنسٹریٹر تھی۔

"ابھی اسے مزید اسٹیبلش ہونے میں دو تین سال لگ جائیں گے۔ تھوڑا سا اور انتظار کر لو۔" اب وہ الوداعی کلمات کہنے کے بعد فون بند کر چکی تھیں۔ ان کے چہرے پر تفکرات کا جال بنا تھا۔ دل کی عجیب کیفیت تھی۔ بھرا بھرا سا۔ بے حد بے زار۔ نجانے کیوں' کچھ پل کے لئے انہیں ہر شے سے اپنا دل اچاٹ ہوتا محسوس ہو رہا تھا۔ یہ اسٹیٹس' جائیداد کسی چیز میں چارم محسوس نہیں ہو رہا تھا۔ اس کی آواز' اس کا لہجہ اس کے آنسو' ہنسی سب ساعتوں میں اتر رہے تھے۔ بہت کامیاب' ویل مینرڈ' ویل آف ایجوکیٹڈ' بہت اسٹرونگ' بے حد مضبوط' بالکل فولاد کی طرح محترمہ فلک ناز خود کو بھربھری ریت کی ایک ڈھیری محسوس کر رہی تھیں۔

ریت کی بکھری بکھری سی ڈھیری۔

*......*......*

"یہ سب مجھے اپنے باپ کی وراثت سے ملا ہے۔ بھوکے ننگوں پر نہیں لٹاؤں کی اپنی وراثت۔ جب جی چاہا جوائنٹ اکاؤنٹ سے رقم نکلوالی۔" وہ فون کان سے لگائے گرج برس رہی تھیں۔

"مگر بیگم صاحبہ! سائن تو چیک پر آپ نے کیے تھے۔" ایئر پیس سے منیجر کی منمناتی آواز آئی۔

"ہنہ! مجھے کیا خبر تھی' وہ کمینہ بڈھا جناح ہسپتال میں ایڈمٹ ہے اور میرے احمق بیٹے کو دونوں ہاتھوں سے "لوٹا" جا رہا ہے۔" وہ دانت پیس کر پھنکاریں۔ عموماً وہ زرجان کے معاملات میں دخل نہیں دیتی تھیں تاہم کچھ دنوں سے وہ نوٹ کر رہی تھیں کہ زرجان کی روٹین پھر سے ڈسٹرب ہے۔ شاید انہوں نے دم ہی اب دیا تھا۔ روٹین تو اس کی بہت پہلے سے ڈسٹرب ہو چکی تھی۔ جب دل کی دھڑکنوں نے اودھم مچایا تھا۔ ان کے خیال میں حریم کی شادی کے بعد سب کچھ ٹھیک ہو چکا تھا' مگر ان کے یہ خیالات اس وقت ہوا ہو جانے لگے تھے' جب انہیں خبر ہوئی کہ تمام دن زرجان اس بڈھے کے ساتھ ہسپتال میں برباد کر آیا ہے۔

فون پٹخ کر وہ سیڑھیاں اترتی سیدھی زرجان کے کمرے میں چلی آئیں۔ وہ آفس جانے کے لیے تیار ہو رہا تھا۔ ماں کو دیکھ کر نرمی سے مسکرایا۔

"مما! آپ' کچھ کہنا ہے۔"

"کچھ نہیں' بہت کچھ کہنا ہے' مگر کیا کروں' بیٹے ہو' اولاد ہو میری' بے بس ہو جاتی ہوں۔" انہوں نے بھرائی آواز میں کہا۔

"جانتے ہو کب میں نے خود کو بے بس محسوس کیا ہے۔"

"مما۔" ٹائی کی ناٹ لگاتے زرجان کے ہاتھ لحہ بھر کو رکے۔

"اس بات کو بھول جائیں۔"

"تم حریم کو بھول جاؤ۔" وہ تلخ لہجے میں بولیں۔

"ایسا ممکن نہیں۔" زرجان بے بسی سے قدرے رخ موڑ گیا۔

"تو میں کیسے اپنی انسلٹ بھول جاؤں' جو صرف تمہاری وجہ سے ہوئی۔" وہ چیخ پڑیں۔

"میری خاطر یہ زہر پی لیں۔" وہ نظریں چرا گیا۔

"اتنی پرانی بات تو نہیں' میں کیسے بھولوں' جب جب تمہیں حریم یاد آئے گی' ٹھیک اسی وقت' اسی گھڑی' اسی لمحے مجھے اپنی تمام تر بے عزتی پوری جزئیات سے یاد آنے لگے گی۔ فلم چل جائے گی آنکھوں کے سامنے۔" فلک ناز تڑخ کر بولیں۔

دفعتاً ان کا لہجہ بدل گیا تھا۔

"کیوں نہ ایک ڈیل طے کر لیں۔" وہ کچھ سوچتے ہوئے بولیں۔

"کیسی ڈیل؟" زرجان چونکا۔



"تم حریم کو بھول جاؤ' یوں سمجھو اس نام کی کسی لڑکی کو جانتے تک نہیں۔ میں بھی سب بھلا دوں گی۔ اپنی اہانت کو' اس ذلت کو' بے تحاشا ذلت کو۔ رد کیے جانے کے احساس کو۔"

"مما!" وہ ایک دم گھوم کر ان کی طرف پلٹا تھا۔

"آپ چاہتی ہیں' زرجان خود کو بھول جائے۔" اس کی آنکھوں میں سرخیاں اترنے لگیں۔

"آپ چاہتی ہیں' زرجان کا دل رک رک کر چلے یا پھر یکدم رک جائے۔ اس میں زندگی باقی نہ رہے۔ سانسوں کی یہ ڈور ٹوٹ جائے۔ زیست سے ربط نہ رہے۔ زرجان یکدم مر جائے' مٹی ہو جائے' اس کا دل دھڑکنا بھول جائے۔"

"زرجان!" فلک ناز دہل اٹھیں۔

"اللہ تم کو میری بھی عمر لگائے۔ کیوں جان نکالنا چاہتے ہو۔" وہ اپنی اولاد کے معاملے میں اسی طرح حساس تھیں اور زرجان سے تو انہیں بڑے دونوں بیٹوں سے زیادہ محبت تھی۔

"مجھ سے ہر موضوع پر بات کیا کریں۔ سوائے اس ایک ٹاپک کے۔ میں آپ کی ہر بات سنوں گا' سنتا رہوں گا۔ جب تک آپ کہیں گی' مگر مما! مجھے یوں مجبور مت کریں۔ یادوں کا چراغاں نہ چھینیں مجھ سے' میں سسک سسک کر مر جاؤں گا۔ یہ یادیں میرے لیے روشنی ہیں' اجالا ہیں۔ ان میں امید کے دیے روشن ہیں۔ ان یادوں کے گلستان کے بغیر میرا دل ویران ہو جائے گا' اجڑ جائے گا' برباد ہو جائے گا اور ان یادوں میں بھلا ہے ہی کیا' نہ پریت' نہ سنگیت' نہ کوئی وعدہ' نہ قسم۔ بس ایک صورت بجی ہے' دل کے قصر میں جس کی موجودگی میری آتی جاتی سانسوں کی ضمانت ہے اور بس۔" اب وہ نرمی سے حلاوت سے مسکرا رہا تھا اور اس مسکراہٹ کی روشنی نے زرجان کے چہرے کو تابناکی بخش دی تھی۔ فلک ناز نے نظریں چرا لی تھیں۔ انہیں خوف سا محسوس ہوا تھا۔ زرجان کو ان کی اپنی نظر نہ لگ جائے۔

"اتنی محبت تھی تمہیں اس عام سی لڑکی سے۔" وہ کھوئے کھوئے انداز میں پوچھنے لگیں۔

"وہ عام نہیں تھی مما۔" زرجان نرمی سے بولا۔

"وہ بہت خاص ہے' بہت منفرد ہے۔ اگر اس جیسی کوئی ایک بھی اور ہوتی تو زرجان جیسا قناعت پسند اسی پر راضی ہو جاتا' مگر یہ دل نجانے کیوں صرف اسی کا اسیر ہے۔" بے بسی اس کے چہرے سے مترشح تھی۔

"اور اگر میں اس کے پیر پکڑ کر ہاتھ باندھے کھڑی ہو جاتی تو شاید۔"

"مما!" زرجان پوری جان سے کانپ گیا۔

"ایسا سوچا بھی کیوں آپ نے؟" وہ سرخ آنکھوں سے انہیں دیکھنے لگا۔

"آپ میری ماں ہیں' میرے لیے سب سے بلند' اعلیٰ' ارفع۔ میں آپ کو جھکا سکتا ہوں' کبھی نہیں' ہرگز نہیں اور پھر دل کے رشتے دل کی مرضی سے جوڑے جائیں تو حقیقی خوشی میسر آتی ہے۔ اس کا دل اول روز سے ہی میری طرف مائل نہیں تھا۔ یہ تو میں ہی بس......" وہ لب بھینچے گویا خود پر ضبط کے پہرے بٹھا رہا تھا۔

"اسی لیے تو کہتی ہوں' مٹی ڈالو اس حریم پر۔ ایک سے بڑھ کر ایک لڑکی ہمارے سرکل میں موجود

ہے۔'' فلک ناز پھر سے پرجوش ہوگئی تھیں۔

'' پارٹی کیسی رہی؟'' اس نے بات کا رخ بدل دیا تھا۔ فلک ناز سمجھ گئی تھیں کہ زرجان ... موضوع پر نہیں بولنا چاہتا۔

'' فرسٹ کلاس۔'' وہ خوشدلی سے بولیں۔

'' بنیامین' بہت جینیرس ہے۔ اس کی طرف سے دی گئی اعزازی پارٹیز مدتوں یاد رہنے وا... ہیں۔''

'' جینیرس۔'' زرجان تلخی سے مسکرایا۔

'' کون سی سخاوت اور فیاضی دیکھ لی ہے آپ نے انکل میں' کسی یتیم کے سر پر دست شفقت ہے؟ کسی بیوہ کی کفالت کر رہے ہیں؟ کسی غریب کے گھر کا چولہا ان کے دم سے جلتا ہے؟ دول... دکھاوے کو'' سخاوت'' کا نام تو مت دیں۔''

'' ہر کوئی تمہاری طرح سادہ دل نہیں ہوتا۔'' انہوں نے'' احمق'' کہنے سے بمشکل خود کو روکا تھا۔

'' اپنی محنت کی کمائی ادھر ادھر لٹانا کہاں کی عقلمندی ہے۔'' انہوں نے بہت اطمینان سے زرجان... '' جتانے'' کی کوشش کی تھی۔

'' کب تک جائیں گی آفس۔'' وہ بالوں میں برش کر کے پرفیوم اسپرے کر چکا تھا۔ بریف کیس... فائلیں چیک کر کے وہ ایک دم اٹھا۔

'' اتنی جلدی۔ ابھی تو ساڑھے آٹھ بجے ہیں۔'' فلک ناز نے بے ساختہ کلاک کی طرف دیکھا۔

'' مجھے ایک ضروری کام سے جانا ہے۔ ڈرائیور سے کہیں گاڑی نکالے۔''

'' کہاں جانا ہے؟'' وہ پوچھنا چاہتی تھیں' مگر لب بھینچے خاموش ہوگئیں۔ وہ بغیر ناشتا کئے چلا... فلک ناز غصے سے تلملاتے ہوئے خود بھی گاڑی سمیت باہر آ گئیں۔ روڈ پر بھاگتی دوڑتی گاڑیوں ... ہوئے ان کی سوچیں بے حد منتشر تھیں۔ ان کا رخ زمان کے گھر کی طرف تھا۔ بڑے دونوں بیٹے ... بعد الگ رہتے تھے۔ ان دونوں کی شادیاں فلک ناز نے اپنے جیسے خاندان میں کی تھیں۔ دونوں ... کی پسند سے آئی تھیں۔

چوکیدار نے گاڑی دیکھ کر ہی گیٹ کے دونوں پٹ وا کر دیئے تھے۔ کچھ سوچ کر وہ گاڑی ... باہر نکل آئیں۔ پورچ میں زمان کی گاڑی تیار کھڑی تھی۔ ڈرائیور تندہی سے کار کو چمکانے میں مصروف...

زمان اور اس کی بیوی اینا مما کو صبح صبح آتے دیکھ کر چونک گئے۔

'' مما! خیریت' مجھے بلوا لیا ہوتا۔'' زمان نے فوراً اٹھ کر ماں کے گرد اپنے بازو حمائل کرتے ... سے کہا۔ اینا نے بھی کچھ اسی قسم کے لاڈ کو جتایا تھا۔ جواباً انہوں نے بھی مصنوعی محبت کا پرجوش مظاہرہ...

'' تم سے کچھ کام تھا۔'' وہ اینا کی طرف دیکھ کر مدھم آواز میں بولیں۔

'' کیسا کام؟'' زمان نے اینا کو جانے کا اشارہ کیا۔

'' زرجان کی ان دنوں کیا مصروفیات ہیں؟''



'' میں سمجھا نہیں۔'' زمان واقعی حیران ہوا۔

'' آفس میں اس کی کیا مصروفیات ہیں؟''

'' آفس میں۔'' زمان کچھ سوچتا ہوا بولا تھا۔ اگرچہ ان کا بزنس کمبائن تھا' مگر تین حصوں پر مشتمل تھا۔ عموماً وہ تینوں بھائی ایک دوسرے کے معاملات میں انٹرفیئر نہیں کرتے تھے۔ اسے ماں کا سوال الجھا گیا تھا۔

'' کام کے علاوہ اور کیا مصروفیت ہوگی؟ ویسے بھی آپ تو جانتی ہیں' آفس اور گھر کے علاوہ اس کی تیسری مصروفیت کیا ہے؟ میرا خیال ہے وہ آفس ورک جس محنت' لگن اور ایمانداری سے کرتا ہے' اسی طرح '' ان'' لوگوں سے اس کے مراسم بھی پہلے کی طرح ہیں۔''

'' میں یہ سب نہیں چاہتی۔'' انہوں نے ترشی سے کہا۔

'' آپ کے نہ چاہنے سے کیا فرق پڑے گا۔ وہ'' بااختیار'' ہے ہم اسے مجبور نہیں کر سکتے۔'' زمان کا انداز ناصحانہ تھا۔

'' مما! آپ اسے اس کے حال پر چھوڑ دیں۔ اس کی وجہ سے ٹینس مت ہوا کریں۔''

'' وہ خود کو تباہ کرے اور میں خاموشی سے اسے تباہ ہوتا دیکھتی رہوں۔'' ان کی ممتا تڑپ اٹھی۔

'' زرجان بچہ نہیں۔ اپنے لئے درست فیصلہ کر سکتا ہے۔''

'' تم دونوں اس کے بڑے بھائی ہو' سمجھاتے کیوں نہیں اسے۔'' فلک ناز نے تلخی سے کہا۔

'' سب اپنے لئے سوچتے ہیں۔''

'' ہمارے سمجھانے کا کوئی فائدہ نہیں' نہ ہی وہ ہماری بات کو کوئی اہمیت دے گا۔'' زمان سچ کہہ رہا تھا' وہ نخوت سے سر جھٹکتے ہوئے گاڑی میں آ کر بیٹھ گئیں۔ پھر سیل فون کو کان سے لگا کر کلائی میں موجود نفیس سی رسٹ واچ پر وقت دیکھنے لگیں۔ ساڑھے دس بج چکے تھے۔ دوسری طرف پہلی بیل پر کال ریسیو کر لی گئی تھی۔

'' یس میڈم!''

'' گلباز! صاحب آفس جانے سے پہلے کہاں گئے تھے؟'' ان کے لہجے میں واضح ترشی تھی۔

'' سوری میڈم! میں آپ کو بتانے کا پابند نہیں۔'' گلباز کا انداز محتاط اور مؤدب تھا۔

'' جسٹ شٹ اپ!'' وہ یکدم دھاڑیں۔

'' آئم سوری میڈم! آپ صاحب سے خود پوچھ لیجئے۔'' گلباز خوفزدہ لہجے میں بولا۔ یقیناً اسے سختی سے تاکید کی گئی تھی اور وہ زرجان کا ڈرائیور تھا۔

'' ہوں۔'' انہوں نے ہنکارا بھرا۔

'' تم نہیں بتاؤ گے؟''

'' میڈم'' وہ منمنایا تھا۔

'' صاحب غصہ کریں گے۔''

'' اوکے۔'' ان کے لہجے میں واضح پھنکار تھی۔ گلباز اس دھمکی کو اچھی طرح سمجھ گیا تھا۔

"میڈم! صاحب حریم بی بی کے والد کو چیک اپ کروانے لے کر گئے تھے۔" گلباز نے ڈرتے ڈرتے بتا دیا۔

"ہوں۔" فلک ناز نے سیل فون کان سے ہٹا لیا تھا۔ اب وہ کسی گہری سوچ میں گم ہو چکی تھیں۔ ان کی پیشانی ناگوار سلوٹوں سے لمحہ بہ لمحہ سج رہی تھی۔

*......*......*

"تم نے ہمیشہ میرا دل دکھایا ہے زرجان۔"

"مما!" زرجان اس الزام پر ششدر رہ گیا تھا۔

"یہ آپ کیا کہہ رہی ہیں۔"

"میں نے تمہاری ہر بات مانی تھی۔ تمہاری خواہش کو مدنظر رکھ کر اس گھر میں قدم رکھا تھا' جس گھر سے نکلتے ہوئے قسم کھائی تھی میں نے' کبھی پلٹ کر نہیں آؤں گی' پیچھے مڑ کر نہیں دیکھوں گی۔ صرف تمہاری خوشی کے لئے' تمہاری "چاہ" کے لئے۔" وہ بہت بکھری بکھری لگ رہی تھیں۔

"میں وہاں گئی۔ تمہارے لئے اپنی جھولی پھیلائی۔ خود کو اپنے معیار سے نیچے کر لیا۔"

"میں مانتا ہوں مما!" زرجان کی آنکھیں جھک گئیں۔

"یہ سب نصیبوں کے کھیل ہیں۔"

"میں نے تمہاری ہر غلطی کو نظر انداز کیا۔ درگزر سے کام لیتی رہی۔ تم جمشید سے ملتے رہے' اس کے مرنے سے پہلے کئی مرتبہ اس سے ملنے کے لئے مجھ سے پوچھے بغیر جاتے رہے۔ تم نے یہ نہ سوچا اس آدمی نے تمہاری ماں کو ٹھکرایا تھا' دھتکار دیا تھا' توہین کی تھی میری۔ مجھ پر ایک کم ذات کو فوقیت دی۔ میرے دل کی پروا کئے بغیر باپ سے ملتے رہے۔ شکر ہے' جان چھوٹ گئی' مر گیا وہ اور مجھے بھی سکون کی گھڑیاں نصیب ہوئیں۔ ورنہ یہ دل جل جل کر سیاہ ہوتا تھا کہ میرا زرجان اس بے غیرت آدمی کے پاس بیٹھے گا۔ اس کے سینے سے لگے گا۔ اسے اپنا قرب بخشے گا۔ اس کے دل کو نزع کی آخری گھڑیوں میں سکون میسر آئے یہ میرے دل کو گوارا نہیں تھا' مگر میں نے تمہیں نہیں روکا۔" وہ شاید غصہ یا آنسو پینے کی کوشش کر رہی تھیں۔ وہ کچھ پل کے لئے خاموش ہو گئی تھیں۔ زرجان کا سر ابھی تک جھکا ہوا تھا۔

"وہ دو ٹکے کا آدمی' جس سے میرے باپ نے زبردستی شادی کروا دی تھی۔ بہت احسان فراموش نکلا۔ مجھے دھتکارتا رہا' اذیت دیتا رہا۔ تم تینوں کو میری دہلیز پر پھینک کر چلا گیا۔ کیا وہ اس قابل تھا کہ اس کے جنازے کو تمہارے جیسے بیٹے کاندھا دیتے۔ اس کی سزا تو یہی تھی کہ آخری وقت میں تڑپ تڑپ کر مر جاتا' مگر تم نے ایسا نہیں ہونے دیا۔" ان کا رواں رواں سلگ رہا تھا۔

"مما! وہ کوئی غیر نہیں تھے۔ خون کا تعلق تھا ہمارا ان کے ساتھ۔ انہوں نے جو کچھ ہمارے ساتھ کیا تھا وہ ان کا عمل تھا' جو میں نے کیا وہ میرا فرض تھا۔ وہ اپنے حصے کے کچھ دن' کچھ گھڑیاں' کچھ ساعتیں اللہ سے مانگ رہے تھے۔ وہ اپنے کسی ایک بیٹے کا آخری دیدار کرنا چاہتے تھے۔ اسے گلے لگانا چاہتے تھے۔ اپنی روح کو تقویت دینا چاہتے تھے۔ میں نے ان کی یہ خواہش پوری کر دی تھی۔



کچھ غلط نہیں کیا مما! آپ کو کیا خبر' ان کا آخری بوسہ میرے ماتھے پر' میری پیشانی پر اپنی حرارت چھوڑ گیا تھا۔ ابھی تک اس محبت کی تپش' نرماہٹ اور گرمی اپنی پیشانی پر محسوس کرتا ہوں۔ میری محرومیوں کا سفر ان کے بیمار بوڑھے وجود کو دیکھ کر ختم ہو گیا تھا مما! آپ کو بھلا کیا خبر؟" وہ محض سوچتا رہ گیا۔

"اس کی خدمت کرتے رہے۔ وہ مر گیا تو اسے اپنے ہاتھوں سے غسل دیا۔ اسے خود دفنا کر آئے۔ ابھی تک اس کی قبر پر فاتحہ پڑھنے جاتے ہو' گلاب کے پھول ڈال کر آتے ہو۔ کیا وہ اسی قابل تھا؟" وہ نہ جانے کتنے سالوں کا جوار بھاٹا نکال دینا چاہتی تھیں۔

"وہ آپ کے مجرم تھے' ہمارے مجرم تھے۔ میں مانتا ہوں مگر وہ ہماری پہچان بھی تو تھے۔"

"کیسی پہچان؟" وہ غصے سے چیخ پڑیں۔

"یہ پہچان' یہ نام' یہ مرتبے...... میرے باپ کے طفیل تمہیں ملے ہیں۔ اس میں جمشید کا ذرہ بھر دخل نہیں' وہ تو خود بے نام ونشان تھا' جسے شاید اس کے محلے والے بھی نہ جانتے ہوں گے۔" ان کے لفظ لفظ میں تلخی کی بو رچی تھی۔

"ایک عورت کے عشق میں ہاتھ آئی نعمتوں کو ٹھکراتا رہا تھا بدبخت۔"

"پلیز مما!" زرجان نے دونوں ہاتھ اٹھا کر تلخ لہجے میں کہا۔

"ایک شخص جو اس دنیا میں نہیں رہا۔ کم از کم اس کے بارے میں اتنے ترش الفاظ مت کہیں' مجھے تکلیف ہوتی ہے۔"

"بہت نفرت کرتی رہی ہوں میں اس آدمی سے۔ ابھی تک میرے دل میں اس کے لئے اور اس سے وابستہ رشتوں کے لئے نفرت موجود ہے۔ اگر کوئی میرے اور میرے بچوں کی محبت کے درمیان آیا تو اس کا انجام اچھا نہ ہو گا۔"

"مما! ایک بات آپ تسلیم کیوں نہیں کر لیتیں۔" نجانے کیوں زرجان کے لبوں پر مسکراہٹ نے جھلک دکھائی تھی۔

"کیسی بات۔" وہ کچھ حیران ہوئیں۔

"یہی کہ آپ کی اس محبت کو اور بھی بہت سے لوگوں نے شیئر کر لیا ہے۔ آپ کی "توجہ" اور "سوچ" وہاں تک سفر نہیں کرتی' مقام حیرت۔" زرجان اب کھل کر مسکرا رہا تھا۔

"کیا مطلب؟ میں سمجھی نہیں۔"

"زمان بھائی کے بیوی بچے' ذیشان بھائی کی فیملی۔"

"وہ میرے بچوں کے بچے ہیں۔ خدانخواستہ' میں کیوں ان کے بارے میں ایسا سوچوں گی۔ تم بھی نا زرجان۔" وہ کافی خفگی سے کہہ رہی تھیں۔

"اینا اور سومی کو میں اپنی پسند سے لائی ہوں۔"

"میں کلب جا رہا ہوں۔ کیا پروگرام ہے آپ کا۔ ڈنر اکٹھے نہ کر لیا جائے۔" وہ جان بوجھ کر بات بدل کر جاگرز کسنے لگا تھا۔

"وائے ناٹ۔" وہ کھل اٹھی۔

"آٹھ بجے تک ریڈی ہو جایئے گا۔ ڈریسنگ شاندار ہونی چاہیے۔" وہ پلٹ کر شرارت سے بولا۔

"او کے۔" وہ ایک پلان ذہن میں ترتیب دیتے ہوئے مسکرائی تھیں۔ ان کا ذہن تیزی سے مصروفِ عمل تھا۔

*......*......*

پیکنگ تقریباً مکمل ہو چکی تھی۔ اس نے کپڑے بھی چینج کر لیے تھے۔ اب صرف ماہیر کا انتظار کرنا تھا۔ وہ رات کے لئے کھانا بھی بنا چکی تھی۔ کپڑے بھی پریس کر دیئے تھے۔ کچھ دیر بعد ماہیر آ گیا۔ دونوں اکٹھے نیچے آئے تھے۔ راحت بیگم کا موڈ قدرے برہم تھا۔

کھانا خاموشی سے کھایا گیا۔ پھر وہ امی کو اللہ حافظ کہہ کر باہر آ گئے تھے۔ ٹیکسی منتظر کھڑی تھی۔ انہوں نے صرف اتنا کہا۔

"ساتھ خیریت سے واپس آؤ۔"

ماہیر کے ہمراہ حریم کا یہ پہلا طویل سفر تھا اور وہ بہت خوش تھی' بہت سرشار تھی۔ امی کے رویے پر کڑھنے کے بجائے ماہیر کی ہمراہی کو محسوس کر رہی تھی۔ خالہ کو حانی نے اطلاع کر دی تھی۔ وہ ان کی منتظر تھیں۔ ان کے بچے بھی بہت پرجوش تھے۔ ان کا جوش' خوشی چہروں سے رویوں سے صاف دکھائی دے رہا تھا۔

اس قدر والہانہ اور پرجوش استقبال کی تو ماہیر کو بھی شاید امید نہیں تھی۔ خالہ کا گھر آئی ٹین ٹو میں تھا۔ وہ اپنی گاڑی میں انہیں لینے آئی تھیں۔ بڑا بیٹا محسن ساتھ تھا۔ گھر میں مہک اور محب ان کے منتظر تھے۔ خالو کا پچھلے سال انتقال ہو گیا تھا۔ خالہ ایک مقامی کالج میں لیکچرار تھیں۔ ڈبل اسٹوری چھوٹا سا خوبصورت گھر خالہ کی محنتوں کا منہ بولتا ثبوت تھا۔

محب اور مہک نے سرخ گلابوں کا گلدستہ انہیں تھمایا تھا۔ اس محبت اور اپنائیت نے حریم کی آنکھوں کو بھگو ڈالا۔

"یہ میری کاوشوں کا نتیجہ ہے۔" محب اس کے کان میں گھسا جا رہا تھا۔

"جھوٹا' بے ایمان۔ سارا کریڈٹ' ساری تعریف خود بٹورنے لگا ہے۔" مہک اسے سرزنش سے دیکھ کر چیخی۔

"میں نے جو پھول توڑتے ہوئے اتنے کانٹے چبھوئے ہیں' یہ دیکھئے میرے ہاتھ۔" اس نے دونوں ہاتھ حریم کے سامنے پھیلا دیئے۔

"کیوں اتنا تردد کیا ہے۔ اگر زیادہ زخم ہو جاتے تو پھر۔"

"آپی! زخم اس خوشی سے بڑے نہیں ہیں' جو آپ کو دیکھ کر ہمارے دل محسوس کر رہے ہیں۔" مہک نے اس سے لپٹ کر کہا۔

"تو اور کیا۔ ہم نے آپ کا کتنا انتظار کیا تھا۔ اتنا' اتنا' اتنا۔" محب نے دونوں بازو پھیلا کر بتایا۔



"امی نے ہمیں بتایا تھا آپ سب سے پہلے ہمارے گھر آئیں گی۔ اس وقت سے آپ کا انتظار کر رہے ہیں۔" محب نے خوشی سے چہکتے ہوئے بتایا۔

محب اور مہک بالترتیب یونیورسٹی کالج اور سکول میں زیر تعلیم تھے۔

"باتیں ہوتی رہیں گی۔ یہ بچے تو تمہارا دماغ چاٹ لیں گے حریم! پہلے فریش ہو کر کھانا کھا لو۔" خالہ کفگیر پکڑے کچن سے باہر آئیں۔ مہک نے لپک جھپک کر برتن میز پر لگا دیئے تھے۔

"آپ نہا لیں۔" حریم' ماہیر کی طرف متوجہ ہوئی تھی جو کہ محسن سے باتوں میں مصروف تھا۔

"کپڑے نکال دو۔" وہ اٹھ کر مہک کے پیچھے چلا گیا تھا۔ حریم نے بھی ان کی پیروی کی۔ محب اور محسن کچن سے ڈشز میں مختلف چیزیں نکال نکال کر میز پر سجا رہے تھے۔

بچوں کی نوک جھوک کے درمیان بہت خوشگوار ماحول میں کھانا کھایا گیا تھا۔ اتنے عرصے بعد گھریلو پرسکون ماحول میسر آیا تھا اور یہی خوشگواریت ماہیر کے پورے وجود میں سرائیت کر گئی تھی۔ رات کو نرم گرم بستر پر لیٹتے ہی حریم کو نیند کے میٹھے جھونکوں نے آن دبوچا۔

"حریم! حریم۔" ماہیر اسے بہت قریب سے پکار رہا تھا۔

"جی۔" وہ غنودگی میں بولی تھی۔ محض ہونٹ "ہوں" کے انداز میں پھڑپھڑا کر رہ گئے تھے۔

"حریم جان! ذرا آنکھیں کھول کر بات تو سنو۔" وہ اس کے گال نرمی سے تھپتھپاتا بھول رہا تھا۔

"سن رہی ہوں۔" اس نے آنکھیں موندے موندے جواب دیا۔

"اٹھو نا یار!" ماہیر نے زبردستی اسے اٹھا کر بٹھا دیا تھا۔

"فرمایئے۔" وہ بال سمیٹتے ہوئے جمائی روکنے لگی۔

"یہاں سونے کے لئے آئی ہو۔"

"تو۔" حریم حیران ہوئی۔

"سونا ہی تھا تو گھر میں رہ لیتیں۔"

"گھر میں نیند کہاں پوری ہوتی ہے؟" وہ تکیے پر سر رکھے لیٹ گئی۔

"یہاں جی بھر کر نیند پوری کر لو۔ اسی مقصد کے لئے تمہیں لایا ہوں۔" ماہیر نے مصنوعی خفگی سے کہا۔

"ذرا شرم کا دامن بھی تھام لیا کریں۔"

"یہ شعبہ تو تم سنبھالے ہوئے ہو۔ ابھی تک لال ٹماٹر ہو جاتی ہو۔" وہ مسکراتے ہوئے اس کی گود میں سر رکھ کر لیٹ گیا۔

"کتنا سکون ہے یہاں۔"

"سکون "دل" میں ہوتا ہے۔ خوشی بھی دل محسوس کرتا ہے۔ اندر کا موسم خوشگوار ہو تو باہر کے سارے موسم بلفریب لگتے ہیں۔" حریم نے اس کے بالوں میں انگلیاں پھیرتے ہوئے کہا۔

"تمہارا دل اس وقت کیا محسوس کر رہا ہے۔" وہ دونوں ہاتھ اوپر کیے اس کے چہرے کو تھامے نرمی

سے' شرارت سے پوچھ رہا تھا۔

"میرا دل۔" حریم نے ہنسی دبائی۔

"میرا دل میرے پاس کہاں ہے؟"

"تو پھر کہاں ہے؟"

"آپ کے پاس۔" حریم نے اس کی پیشانی پر ٹھوڑی ٹکا کر کہا۔

"ہوں۔" ماہیر نے اپنے دل کے مقام پر ہاتھ رکھا۔

"یہاں ہے تو محفوظ ہے' اسے یہیں رہنے دو۔ ہمیشہ کے لئے مطمئن اور پرسکون رہے گا۔"

"اور ساتھ آپ کے دل کو بھی پرسکون رکھے گا۔ تنہا بے چارا گھبرا رہا تھا نا۔ اسی لئے میں نے بھی آپ کو دے دیا ہے۔"

"تھینکس۔" وہ اس کے ہاتھ کو اپنے ہاتھ میں لے کر نرمی سے دباتے ہوئے بولا۔

"تھینکس اگین۔"

"کس بات کا۔" حریم حیران ہوئی۔

"ہمارے بے چارے' مسکین' غریب اور تنہا سے دل کے احساس کرنے کا۔" اس کی آنکھوں شرارت مچل رہی تھی۔

"آپ کے تھینکس کا تھینکس۔" حریم کے روم روم سے سرشاری پھوٹنے لگی تھی' اوس میں بھیگی بھی چپکے سے' خاموشی سے مسکرا دی۔

اگلی صبح اور بھی چمکیلی اور روشن تھی۔ کم از کم حریم کو اس صبح کے حسن نے مدہوش کر دیا تھا۔

"ماہیر! دیکھیں نا' کتنی حسین صبح منتظر ہے۔" وہ پردے گلاس ونڈو سے ہٹا کر ماہیر تک آئی تھی۔

"کس کی منتظر ہے۔" وہ بھاری آواز میں بولا۔

"آپ کے ایک نظر دیکھ لینے کی۔" وہ اس کا کندھا ہلاتے ہوئے جگانے کی کوشش کرنے لگی۔

"میری صبح میرے پاس ہے' مجھے ان آتی جاتی صبحوں سے کیا لینا دینا۔" وہ تکیے میں منہ گھسانے لگا۔

"ماہیر! اٹھیے نا' بچے بھی انتظار کر رہے ہوں گے۔ محب تو دو مرتبہ جگانے کی کوشش کر کے نا گیا ہے۔" اس نے کمبل کھینچ کر تہہ کرنا شروع کر دیا تھا۔

"سونے دو یار!" ماہیر نے اٹھ کر اس کے ہاتھ سے کمبل کھینچ لیا تھا۔

"بلکہ تم بھی کمبل کے ساتھ ہی آ جاؤ۔" اس کا دوسرا ہاتھ ماہیر نے تھام کر اپنی طرف گھسیٹ لیا۔

"آٹھ بج چکے ہیں۔" حریم کی نظریں کلاک پر تھیں۔

"روزانہ ہی بجتے ہیں۔"

"سوتے رہیں۔" اسے غصہ آ گیا۔

"نا...... نا' بھئی! ناراض نہیں ہونا۔" وہ کمبل ہٹا کر اٹھ بیٹھا۔



"تمہاری ناراضگی کی گٹھڑی بھلا میں اٹھا سکتا ہوں۔"

"میرے سر پر رکھ دیجئے گا' ماہیر بھائی! میں ناراضگی کی گٹھڑی بخوشی اٹھا لوں گا۔ آپ ذرا ناشتے کی میز تک آ جائیے۔" محسن ناک کر کے اندر منہ گھسا کے بولا تھا۔

"دھت تیرے کی۔" ماہیر کو اٹھنا ہی پڑا۔

"آتا ہوں یار۔"

"آپ کی بیگم کو لے کر جاؤں گا' تب ہی آپ باہر تشریف لائیں گے' چلئے حریم آپی۔" محسن نے کمبل سمیٹتی حریم کا ہاتھ پکڑ کر کہا۔

"آپ کے اعزاز میں کالج سے چھٹی ماری ہے' آج کا پورا دن آپ کے نام۔"

"اس احسان عظیم کا ٹوکرا بھی میں اور حریم اٹھا نہیں پائیں گے۔" ماہیر شرارت بھرے انداز میں بولا۔

"اس ٹوکرے کو بھی میرے ناتواں کندھے اٹھائیں گے۔ آپ دس منٹ میں آ جائیے۔ پھر سڑکوں کو روندنے نکل جائیں گے۔"

"میں ابھی آیا' تم حریم کو یہیں چھوڑ جاؤ۔" وہ واش روم کی طرف بڑھتے ہوئے بولا تھا۔

"حریم آپی یہیں آپ کی منتظر رہیں گی۔ آپ دو منٹ میں تشریف لے آئیے گا۔" محسن مزے سے کہنے لگا۔

"چلئے آپی!" ماہیر کے جاتے ہی محسن شرارتی نظروں سے اسے دیکھنے لگا۔

"تم جاؤ' میں اور ماہیر آتے ہیں۔"

"او...... ہوں لگتا ہے معاملہ دونوں طرف ایک ہی جیسا ہے' برابر' برابر۔" وہ سر دھننے لگا۔

"محبت کرنے والوں کی میں بہت قدر کرتا ہوں۔"

"خود جو ناکام عاشق ہو اس لئے۔" محب بھی بدلہ چکانے فوراً آیا تھا۔

"مہمانوں کو اپنی اوقات مت دکھانا۔" مہک جلبلاتے ہوئے بولی تھی اور پھر ان سب کے قہقہوں سے فضا مہک اٹھی۔

*......*......*

صرف چھ دنوں میں وہ اسلام آباد کا چپا چپا گھوم چکے تھے۔ آج ان کا پروگرام مہک کی پھوپھو کے گھر جانے کا تھا۔

انہوں نے صبح صبح ہی رخت سفر باندھ لیا تھا۔ صرف تین گھنٹے بعد وہ ایک خوبصورت پہاڑی گاؤں میں داخل ہو رہے تھے۔ حسین سرسبز مرغزاروں سے سجا یہ گاؤں قدرت کی صناعی کا منہ بولتا ثبوت تھا۔ خوش خرام ندیاں' بہتے جھرنے' سرمست دریا' بہت دلربا وادی تھی۔ پھلوں سے لدے پھندے باغات۔

دوپہر کا کھانا بہت لذیذ تھا۔ پھوپھو بہت سادہ طبیعت کی پرخلوص خاتون تھیں۔ انہوں نے چھوٹی سی دعوت کا اہتمام کر رکھا تھا۔

سہ پہر کے وقت ان سب نے گاؤں کی جھیل دیکھنے کا پروگرام بنا لیا تھا۔ ماہیر کا ارادہ آرام کر تھا۔ وہ کافی تھک چکا تھا۔ البتہ بچوں نے اس کی ایک نہیں سنی تھی۔

اس وقت وہ جھیل کے کنارے بیٹھے سرخ سرخ تازہ امرود کھا رہے تھے۔

"اس پہاڑی پر ایک مزار ہے۔ یہاں کے لوگ کہتے ہیں' اس گاؤں میں داخل ہونے والا اجنبی کوئی دعا مانگے تو جلد قبول ہوگی۔" محسن من گھڑت قصے سنانے لگا تھا۔

"آپی! ہم بھی دعا مانگیں۔" مہک مچل اٹھی۔

"صرف دعا نہیں کرنی' سرخ رنگ کا دوپٹہ بھی وہاں رکھنا ہے۔ یہ اپنا دوپٹہ وہاں رکھ دینا۔" محسن مہک کو چھیڑا۔

"رکھ دوں گی۔"

"خود کیا بغیر دوپٹے کے گھر جاؤ گی۔" محب نے سمجھداری کا مظاہرہ کیا۔

"آپی کی شال ہے نا۔" مہک بہت مچل رہی تھی۔ کچھ دیر بعد حریم بھی نیم رضامند ہوگئی۔

"آپ کیا دعا مانگیں کی آپی! ماہیر بھائی تو آپ کو مل چکے۔" محسن اسے چھیڑ رہا تھا۔

"تمہاری شادی کے سلسلے میں دعا مانگیں گی۔ جلد از جلد کوئی چڑیل تمہاری زندگی میں شامل جائے۔" محب نے محسن کو چڑایا۔

"یہ بات ہے' پھر تو میں آپ کو ضرور مزار پر لے کر جاؤں گا۔ آپی! میرے لئے خاص الخاص کرنا۔" محسن اس کے کان میں گھس گیا۔

"آپی! میرے لئے بھی۔" محب بھی ٹھنکا۔

"تمہارے لئے کیا مانگوں۔" حریم شرارت سے ہنسی۔

"محسن کی طرح ایک چڑیل میری زندگی میں بھی شامل ہو جائے۔" محب سرگوشیانہ بولا۔ کچھ پر ماہیر' خالہ کے ساتھ نہ جانے کس مسئلے میں الجھا تھا۔ وہ دونوں باتوں میں مصروف تھے۔ انہیں اٹھ کر ہموار سڑک کی طرف جاتا دیکھ کر ماہیر اونچی آواز میں بولا۔

"کہاں جا رہے ہو؟"

"اس مزار تک۔" حریم کی بجائے محسن نے قدرے دور سفید جھنڈے والے مزار کی طرف کیا۔

"کیا کرنے۔" ماہیر کی بازگشت سنائی دی۔

"یہ سیکرٹ ہے۔" محسن دور سے چہکا۔

"حریم! تم مت جاؤ۔" ماہیر بلند آواز میں بولا تھا۔ وہ اس سے کافی فاصلے پر چلے گئے نا سمجھی کے عالم میں پلٹی۔

"ماہیر کچھ کہہ رہے ہیں۔" حریم نے محسن سے تصدیق چاہی۔

"نہیں آپی! کچھ بھی نہیں کہہ رہے۔" مہک کو مزار تک پہنچنے کی جلدی تھی۔ وہ میٹرک میں



آنے کی دعا کرنا چاہتی تھی۔

"حریم! میں کہہ رہا ہوں واپس آؤ۔" اب تو خالہ بھی انہیں اشارے سے بلا رہی تھیں۔ بلندی پر ہونے کی وجہ سے ماہیر اور خالہ اور بھی دور دکھائی دے رہے تھے۔

"آیئے نا آپی!" مہک اس کا ہاتھ تھام کر بلندی کی طرف چڑھنے لگی۔ راستہ ہموار تھا' بلکہ بہت اچھی سڑک مزار تک تعمیر کرائی گئی تھی' تاکہ آنے جانے والے عقیدت مندوں کے لئے آسانی رہے۔

انہوں نے مزار کی عمارت میں داخل ہو کر دعا بھی مانگ لی تھی۔ دوپٹہ بھی اسی رسی کے ساتھ باندھ دیا۔

حریم بہت تھک گئی تھی۔ اس کا سانس پھول گیا تھا' مگر وہ جلد از جلد نیچے جانا چاہتی تھی۔ اسے ماہیر کی بات سننے کی جلدی تھی' نہ جانے ماہیر کیا کہہ رہے تھے۔ وہ سوچتے ہوئے اپنے دھیان میں مگن چل رہی تھی' جب کوئی چھوٹی سی پرندہ نما چیز اس کے سر سے ٹکرائی تھی۔ حریم کے لبوں سے بے ساختہ چیخ نما آواز برآمد ہوئی۔ اسی اثناء میں پرندوں کا پورا جھنڈ غل غپاڑہ مچاتا ان کے سروں پر سے گزرا تھا۔ مہک بھی خوف زدہ ہو کر چیخنے لگی تھی۔ مہک کی چیخوں سے گھبرا کر اس نے آسمان کی طرف دیکھا' نہ جانے کیسے اس کا پاؤں رپٹ گیا تھا۔ شاید کوئی پتھر جوتی کے نیچے آ کر پھسل گیا تھا۔ بس لمحوں کا کھیل تھا۔ حریم لڑھکتی ہوئی دور بہت دور تک چیختی چلاتی' آوازیں دیتی ایک چھوٹی سی کھائی میں جا گری۔ مہک اور محسن کے دل گویا لمحہ بھر کے لئے دھڑکنا بھول گئے۔ ان کی دردناک چیخوں کی آوازوں سے یہ چھوٹی سی بستی تھرا اٹھی۔

*......*......*

ڈھلوانی سطح سے چودہ فٹ گہری کھائی دور سے ہی دہشت میں مبتلا کر دیتی تھی' جس جگہ
کھڑے تھے۔ وہاں سے یہ گڑھا اتنا گہرا دکھائی نہیں دیتا تھا۔ تاہم ان سب نے بھی ماہیر کی پیروی
ہوئے بغیر سوچے سمجھے چھلانگیں مار دی تھیں۔ اب وہ گڑھے کے عین اوپر کناروں پر کھڑے تھے
پھوس اور جنگلی پھولوں سے اٹی یہ کھائی دیکھنے میں اندازہ نہیں ہوتا تھا کہ ان پھولوں کے کنج کے نیچے
گڑھا ہے۔ مقامی لوگوں نے بھی اس طرف دھیان نہیں دیا تھا۔ یا پھر اس وادی میں بے شمار جا بجا
اور کھائیاں موجود تھیں۔

ہری بھری نوکیلی گھاس اور جنگلی پھولوں نے کھائی کو پہلے کی طرح چھپالیا تھا۔ انہیں حریم کی مد
سسکی نما آواز تک سنائی نہیں دے رہی تھی۔ ان کے چیخنے چلانے اور شور مچانے کے باوجود کہیں سے
آواز تک ساعتوں میں نہیں اتر رہی تھی۔

"حریم۔ حریم!" ماہیر دیوانوں کی طرح آوازیں دیتا' پتھروں کو ہاتھوں سے ہٹاتا' گھاس
نوچتا مسلسل حریم کو آوازیں دے رہا تھا۔ یہی حال محسن اور محب کا تھا۔ وہ بھی برابر مٹی کے ٹیلوں
سے ہٹاتے چیخ رہے تھے۔ ان سے کچھ فاصلے پر مہک کھڑی زاروقطار رو رہی تھی۔ خالہ سڑک کے
میں بے دم سی بیٹھی مسلسل کوئی ورد پڑھ رہی تھیں۔ ان کے آنسو ایک روانی سے چہرے پر پھسل رہے

لمبی لمبی گھاس ہٹ چکی تھی۔ مدھم پڑتی روشنی نے وادی کو اپنی لپیٹ میں لے لیا تھا۔ سورج
کے قریب تھا۔ شام جا رہی تھی' رات آ رہی تھی۔ وحشت زدہ سے سناٹوں میں ان کی کرب میں ڈوبی
دور دور تک گونج رہی تھیں۔

"حریم! حریم! بولتی کیوں نہیں ہو۔ بولو حریم! بولو' آواز دو۔" حریم کی سیاہ شال میں لپٹا
بے حس و حرکت پڑا تھا۔ ساکن' بے دم' خاموش۔

"آپی بے ہوش ہو گئی ہیں۔" محسن نے سوکھے حلق کو ہاتھ سے دبا کر بھرائی آواز میں کہا
گڑھے میں اتر گیا تھا۔ حریم...... بے ہوش تھی یا اس کی سانسیں بند ہو چکی تھیں۔ ماہیر کو گھبراہٹ
شاک کی وجہ سے کچھ سمجھ نہیں آ رہا تھا۔ اس کے پیر کسی نرم بہت نرم چیز کو محسوس کر رہے تھے۔ حریم
میں اٹھا کر باہر نکالنے سے پہلے اسے اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ نرم سی چیز کیا ہے۔ پتھریلی کھائی میں ان
کی موجودگی حیرانی کا باعث تھی۔ تاہم ایک اطمینان تو تھا کہ حریم گرنے کے بعد کسی نوکیلے پتھر
ٹکرائی اس کا پورا وجود سرخ ابلتے خون سے شرابور تھا۔ اسے اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ یہ خون حریم کے



کس کس حصے میں سے نکل رہا ہے۔ اس کے بال' سر' ماتھا تازہ خون سے تربتر تھا۔

گاڑی تک پہنچنا گویا قیامت کا سفر تھا۔ حریم کو دیکھ کر خالہ تو بالکل ہاتھ پیر چھوڑ چکی تھیں۔ محسن اور محب نے انہیں بمشکل سنبھالا تھا۔

"آپی کو شہر لے چلتے ہیں۔"

"نہیں ماہیر! مقامی ہسپتال لے چلو۔ پہلے کچھ ٹریٹمنٹ تو ہو' شہر تو بہت دور ہے۔" خالہ حریم کا سر اپنی گود میں رکھے دوپٹے کے پلو سے بہتا خون جذب کرتی رندھی آواز میں بولیں۔

"اگر مزار پر نہ جاتے تو آپی گرتی بھی نہیں۔" مہک کو اپنی ضد سے نفرت محسوس ہو رہی تھی۔ وہ ہی تو زبردستی انہیں مزار تک لے گئی تھی۔

"تمہیں جنون چڑھا تھا' پہاڑی پر چڑھنے کا۔" محب کا بس نہیں چل رہا تھا' ورنہ مہک کی گردن ہی مروڑ دیتا۔

"کیا خبر تھی' یہ حادثہ پیش آ جائے گا۔ یہاں آنے کی بھلا ضرورت ہی کیا تھی۔" محسن کا ملال بھی کسی طور پر کم نہیں ہو رہا تھا۔

"بک بک نہ کرو' بس دعا مانگو اللہ حریم کو صحت دے' زندگی دے۔" خالہ کو حریم کی کنڈیشن کا اندازہ تھا۔ اسی لئے ان کی فکر اور پریشانی کئی گنا زیادہ بڑھ گئی تھی۔ ماہیر ہونٹ بھینچے بہت رش ڈرائیونگ کر رہا تھا۔ اس کے چہرے پر بیک وقت کئی رنگ آ رہے تھے' غم' فکر' پریشانی' صدمے اور غصے کے رنگ۔

ہسپتال کے پھاٹک پر گاڑی رک چکی تھی۔ ماہیر کو امید تو نہیں تھی ڈاکٹر کی موجودگی کی' تاہم وہ خدا پر بھروسہ رکھے ایمرجنسی اطلاع اندر بھیج چکا تھا۔ کچھ دیر بعد ہسپتال کا عملہ الرٹ ہو گیا۔ اسٹریچر پر بے جان سی حریم کو ڈال کر طویل راہداری کی طرف لے گئے تھے۔ سب اپنی اپنی سوچوں میں گم اعصاب شکن لمحات کے زیر اثر بے دم سے کوریڈور میں رکھے بنچ پر بیٹھ گئے۔

"میں نے روکا بھی تھا پھر بھی......" وہ یخ دیوار سے سر ٹکائے اپنی بازگشت کو سننے لگا۔

"کیا ضرورت تھی اسے جانتے بوجھتے پہاڑ پر چڑھنے کی۔"

"اسے تقدیر کہتے ہیں بیٹے؟" خالہ تسبیح ہاتھ میں لئے ماہیر کے برابر بیٹھ کر نرمی سے بولیں۔

"خالہ! ہم یہاں نہ آتے' گھر سے ہی نہ آتے۔ حریم کے ساتھ یہ حادثہ پیش نہ آتا۔" اس کی آواز میں آنسوؤں کی نمی گھلنے لگی تھی۔ بہت ضبط کے باوجود سرخ آنکھوں سے دو قطرے گر پڑے تھے۔

"جو لوح محفوظ میں اول روز سے لکھا جا چکا ہے' اسے ہو کر رہنا ہے۔ ہم مسلمان ہیں' ہمارا عقیدہ مضبوط ہے بیٹے! یہ تکلیف' یہ صدمہ یہ پریشانی حریم کے نصیب میں لکھی جا چکی تھی۔ اپنے حصے کی اس تکلیف کو اس مقام پر اس جگہ پر کھینچ لانے والی قوت کا نام ہی تقدیر ہے۔ حریم کو یہ درد' یہ صدمہ سہنا ہی تھا۔ یہ کرب اس کے نصیب میں تھا۔"

"امی نے روکا بھی تھا' مگر میں......" وہ ہونٹ کچلتا' شاید ضبط کے کڑے مراحل سے گزر رہا تھا۔

"یہ امی کی نافرمانی کا صلہ ہے۔" اس کا ذہن ایک نقطے پر منجمد ہو چکا تھا۔ خالہ نے گہری طویل

سانس کھینچی تھی۔ وہ حریم کے گھر کے بہت سے حالات سے واقف ہو چکی تھیں۔ وہ حریم کے ضبط اور
بھی واقف تھیں' یہ بھی جانتی تھیں کہ ان کی بھانجی برداشت کی بہت قوت رکھتی ہے۔ یہ حادثہ
نافرمانی سے منسوب کر چکا تھا۔ یقیناً اس کی ماں بھی یہی ارشادات جاری کرے گی۔ وہ نہیں جانتی تھیں
میں آنے کے بعد حریم کو اس اذیت سے بھی بڑے بڑے طوفانوں سے گزرنا پڑے گا۔

"آپ مریضہ کے شوہر ہیں۔" ایک نرس عجلت میں ان کے قریب آ رکی۔ وہ دونوں ہی سوچ
کرب ناک بھنور سے نکلے۔

"جی۔" ماہیر ایک دم بنچ سے اٹھ گیا۔

"آپ کو ڈاکٹر صاحبہ بلا رہی ہیں۔" نرس کسی اور راہداری کی طرف بڑھ گئی تھی۔ ماہیر اٹھ کر
کے کمرے میں ایک اور نرس کی ہمراہی میں آ گیا۔ ڈاکٹر نے نرس سے بھی زیادہ عجلت کا مظاہرہ کیا۔

"مریضہ کو ابھی تک ہوش نہیں آیا۔ بلیڈنگ البتہ روک دی گئی ہے۔ بینڈیج بھی کر دی ہے۔
مشورہ تو یہ ہے کہ آپ فوراً مریضہ کو بڑے ہسپتال لے جائیں۔ سیزیرین ہو گا۔ بہتر بھی ہے آپریشن
ذریعے قبل از وقت ڈلیوری کر دی جائے۔ ورنہ شاید ماں اور بچے میں سے کسی ایک کو بھی نہیں بچایا جا
گا۔ آج کل کی لڑکیاں احتیاط سے کام نہیں لیتیں۔ کیا ضرورت تھی سیڑھیاں اترنے کی۔" ڈاکٹر کو خالہ
شاید یہی بتایا تھا۔ ماہیر کے قدموں میں پھر سے لڑکھڑاہٹ آ گئی۔ پریشانی اور تفکر نے ایک دفعہ پھر
آنکھوں کی سطح نم کر دی تھی۔

دو گھنٹے بعد وہ اسلام آباد کے ایک پرائیویٹ ہسپتال کے کوریڈور میں کھڑے تھے۔ ڈاکٹر اتنا
کیس لے ہی نہیں رہی تھی۔ اس نے گویا آنکھیں ماتھے پر رکھ لی تھیں۔

"مجھے کیا پتا' پہلے کیا ٹریٹمنٹ دی گئی ہے۔ ویکلی چیک اپ کی رپورٹس اور متعلقہ ٹیسٹ کا
دکھائیے۔ پہلے کون سی ڈاکٹر چیک اپ کرتی رہی ہے؟ اب کیوں اس ڈاکٹر نے کیس نہیں لیا؟ کیا
وجہ سے؟ کیس تو بہت سیریس ہے۔ بچہ تو دور' ماں بچ جائے یہی غنیمت ہے۔ بچے کی ہارٹ بیٹ
سنائی نہیں دے رہی۔ دھڑکن تو مجھے بار بار چیک کرنے کے باوجود نہیں ملی۔ مریضہ بے ہوش ہے۔
بے تحاشا ہو چکی ہے۔ آپریشن کرنا بھی ایک رسک ہے۔ اگر پیشنٹ کو آپریشن کے بعد ہوش نہ آیا تو
الذمہ ہیں۔" سارے آپشن سامنے رکھ کر خالہ کی ہزار سفارشوں کے بعد ایمرجنسی آپریشن ہوا تھا۔
رواں رواں دعا گو تھا۔ نظریں آپریشن تھیٹر کے دروازے پر تھیں۔ اسے گھر میں امی کو اطلاع کر
خیال نہیں آیا تھا۔

ڈیڑھ گھنٹے بعد مردہ بچہ پیدا ہونے کی اطلاع ملی تھی۔ خالہ قریبی مارکیٹ سے بچے کے کپڑے
گرم کمبل' فیڈر وغیرہ لینے گئی تھیں۔ ان کے آتے ہی ڈیڈ بے بی کی اطلاع ایک نرس پہنچا گئی تھی۔
مہک نے بے اختیار رونا شروع کر دیا تھا۔ محسن میڈیکل سٹور سے دوائیاں لا رہا تھا۔ محب کو گھر بھیج

کچھ دیر بعد کمبل میں لپٹا نیلی رنگت والا گول گوتھنا سا بچہ نرس اٹھا لائی۔ بچے کی روح کب کی
گئی تھی۔ سانس کا ناتا بھی باقی نہیں تھا۔ آنکھیں کچھ دیکھنے سے قبل ہی بند ہو چکی تھیں۔ سرخ ہونٹ



بغیر کہے خاموشی کی چادر اوڑھ لی تھی' حتیٰ کہ اپنے رونے کی آواز تک نہیں سنائی۔
اتنے مہینوں' دنوں' ساعتوں اور لمحوں کا انتظار اختتام پذیر ہوا تھا۔ چپکے سے' بہت خاموشی کے ساتھ
اس ننھے سے فرشتے کو آنسوؤں کے سائے میں سپرد خاک کر دیا گیا۔

*......*......*

زندگی میں اتنے کرب ناک انتظار سے ماہیر کو کبھی نہیں گزرنا پڑا تھا۔ لمحہ لمحہ گویا قیامت تھا۔ شیشے کی
دیوار کے پار سفید بیڈ پر لیٹی حریم ساکت و صامت تھی۔ مشینوں پر آتی ریڈنگ سے سانسوں کی موجودگی کا پتا
چلتا تھا' ورنہ وہ تو امید کے دامن بھی ہاتھ سے چھوڑے بیٹھا تھا۔ پوری رات ٹھنڈے فرش اور سرد دیواروں کو
دیکھتے گزر گئی تھی۔ مؤذن نے فجر کی اذان دی تو وہ اٹھ کر وضو کرنے چل دیا تھا۔

خالہ نے اور ماہیر نے نماز فجر کوریڈور میں ہی ادا کی تھی۔ دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے تو نجانے سیل
رواں کیسے جاری ہو گیا۔

وہ اونچا' پورا مرد آنسوؤں کے ساتھ رو رہا تھا۔ بے شمار آلات میں جکڑی حریم سے اس کے کتنے
رشتے تھے' دل کے' روح کے' کاغذ کے۔

خالہ نے تسبیح ہاتھ سے رکھ کر ماہیر کے شانے کو تھپکا' محبت سے تسلی دی' یہی تسلیاں' دلاسے تو وہ پچھلے
اڑتالیس گھنٹوں سے ایک دوسرے کو دے رہے تھے۔

صبح نو خیز نے جھلک دکھائی تو ایک نرس تقریباً بھاگتے ہوئے ان کے قریب چلی آئی۔

"آپ کے پیشنٹ کو ہوش آ گیا ہے۔"

"کیا؟" خالہ کا سر سجدے میں جھک گیا۔ آنکھیں رب جلیل کی اس رحمت' اس مہربانی پر اشک بار
تھیں۔

"حریم کو دیکھ سکتے ہیں؟" ماہیر بے قراری سے اٹھا۔

"نہیں۔" نرس مسکرائی۔

"کچھ دیر بعد آپ کی مسز کو روم میں شفٹ کر دیا جائے گا۔"

"میں امی کو ایک فون تو کر دوں۔" اعصاب شکن لمحات کے اختتام پر اسے گھر فون کرنے کا خیال آیا
تو خالہ نے بے ساختہ ماہیر کو آواز دے کر روکا۔

"ٹھہرو بیٹے!" وہ اٹھ کر ماہیر کے قریب چلی آئیں۔ "گھر جا کر آرام سے' تحمل سے اس حادثے کے
متعلق بتانا۔ ابھی کچھ بتاؤ گے تو نجانے ان کا ردعمل کیا ہو گا۔" خالہ' راحت بیگم کے مزاج سے اچھی طرح
آگاہ تھیں۔ اس خبر کو سن کر نجانے وہ کیسا ری ایکٹ کرتیں۔ ماہیر نے خالہ کی بات سمجھ کر اثبات میں سر ہلا دیا
تھا۔ خالہ اس کی فرمانبرداری پر بے اختیار خوش ہو گئیں۔ ماہیر کی مجنونوں جیسی حالت دیکھ کر انہیں کئی مرتبہ
بھانجی کی قسمت پر رشک آیا تھا۔ پھولوں کے ساتھ کانٹے تو ہوتے ہی ہیں۔ غم اور خوشی کا ازل سے ساتھ ہے'
قرابت ہے' مراسم ہیں۔ حریم کی چھت مضبوط تھی۔ سائبان کانچ کا نہیں' اس سے بڑھ کر اور کیا چاہیے تھا؟
ہم سفر ساتھ ہو تو زندگی کی طویل راہیں آسان ہو جاتی ہیں۔ زندگی کے لئے شوہر کی محبت بھری

رفاقت کا زادراہ عمر کے لئے کافی ہوتا ہے۔ حریم محبت اور اپنائیت، احساس اور خیال کے ان موتیوں سے مالا مال تھی۔ ماہیر کی پرخلوص محبت اس کے ہمراہ تھی۔

تیرہ جنوری کی سرد ہڈیوں کو ٹھٹھرا دینے والی بے حد اداس، غم سے لپٹی بین کرتی صبح ہسپتال ... میں اتر آئی تھی۔ شیشے کے پار کا منظر بھی دھند میں لپٹا غمگین تھا۔ آسمان نے بھی رات بھر خوب ... تھا۔ شاید اتنی بارش ہوئی تھی کہ سڑکوں پر گویا سیلاب آ گیا۔ درد کی ایک تیز لہر جسم میں اٹھی تھی۔ ... کرب کی منزلوں سے گزر کر حریم نے آنکھیں کھول کر اپنے شوہر کے پژمردہ، اداس چہرے کی طرف ... تھا۔ دو آنسو بغاوت کر کے پلکوں کے بند توڑ چکے تھے۔

"میری وجہ سے ماہیر پریشان ہوا ہے۔" یہ سوچ ہی حریم کے دل کو مسلنے کے لئے کافی تھی۔

"حریم!" وہ اس کے چہرے پر جھکا۔

"کیسی ہو میری جان، درد تو نہیں ہو رہا۔"

"میں ٹھیک ہوں، درد نہیں ہے۔" اذیت کی ہر لہر کو دبا کر وہ آہستگی سے بولی۔ حلق خشک تھا ... جان اور سوکھے تھے۔ کمزوری و نقاہت کا احساس غالب آنے لگا تھا۔ اس کی آنکھوں میں ڈھیر سارا ... ہو گیا تو وہ دھیرے سے پلکیں موند گئی۔

"حریم! میری بیٹی، آنکھیں کھولو۔" بہت مہربان سی یہ آواز اس کی خالہ کی تھی۔ امی کی اکلوتی کزن ننھیالی رشتہ داروں میں یہی واحد رشتہ بچا تھا۔ امی اور خالہ کی دوستی بھی بہت تھی۔ انسیت بے ... خالہ نے امی کے بعد بھی ان سے تعلقات قائم رکھے تھے۔ ہمیشہ محبت اور خلوص کا مظاہرہ کیا تھا۔ خلوص اور بے لوث محبت کا تو ماہیر خود بھی گواہ تھا۔ بچے اور خالہ کس طرح غم کی ان گھڑیوں میں ... رہے تھے۔ وہ ان کا احسان مند تھا، مشکور تھا۔

"حریم بیٹی! اٹھو یہ تھوڑا سا دودھ پی لو۔" خالہ نے نرمی سے، محبت سے اس کے دائیں ... ماہیر اسے سہارا دے کر اٹھا رہا تھا۔ حریم کی بے ساختہ چیخیں لبوں سے برآمد ہوئیں۔

"ماہیر! ایک اور تکیہ پیچھے رکھو۔" خالہ نے ماہیر کو ہدایت دی تھی۔

"پیو بیٹا۔" خالہ نے نیم گرم دودھ کا گلاس اس کے لبوں سے لگایا۔

"مہک ناشتا بنا کر محبت کے ساتھ آ جائے گی۔ محسن کو میں نے گھر بھیج دیا ہے۔" خالہ ... مخاطب تھیں۔ اچانک حریم کو اپنے وجود میں کسی خالی پن کا احساس ہوا تھا۔ اس نے بے ساختہ ... ہاتھ پھیرا تو اس کی چیخیں نکل گئیں۔

"آرام سے بیٹے۔" خالہ نے بریڈ کا چھوٹا سا پیس حریم کے منہ میں رکھا۔

"آپریشن ہوا ہے۔ اٹھنے، بیٹھنے میں احتیاط کرنا پڑے گی۔"

"آپریشن ہوا ہے، مگر کیوں؟ مجھے کیا ہوا تھا؟ میرا بچہ کہاں ہے؟ ابھی تو ڈلیوری میں بہت ... تھا۔ دو ڈھائی مہینے یا اس سے بھی زیادہ۔" وہ کچھ سوچنے کی کوشش میں نڈھال ہو گئی۔

"بس۔" اس نے دودھ کا گلاس لبوں سے ہٹا دیا۔



"دوا کھانی ہے حریم! تھوڑا سا دودھ پی لو۔" ماہیر نے نرمی سے اصرار کیا۔

"خالہ! میرا بچہ کہاں ہے؟" وہ دونوں ہی شاید اس سوال سے بچنا چاہ رہے تھے۔ دونوں نے بیک وقت نظریں چرالی تھیں۔

"ماہیر! خالہ! بتایئے نا آپریشن ہوا ہے تو پھر بچہ کہاں ہے؟" انہونی کے احساس نے حریم کے دل کو مٹھی میں لے کر مسل دیا تھا۔

اسے سب کچھ یاد آ رہا تھا۔ وہ چھوٹی سی سفید بادلوں سے ڈھکی وادی، جھرنے، آبشاریں، بہتی رواں ندی، پھولوں سے لدے باغات، ماہیر کی ہمراہی، ایک دوسرے کی قربت کی سرخوشی، تنہائی، حسین لمحے، یادیں، بے شمار یادیں، پھر کیا ہوا تھا؟ اسے سوچنے کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی، بادلوں سے ڈھکے آسمان نے رنگ بدل دیا تھا۔ ہواؤں میں تلخی رچنے لگی۔ پھل شاخوں سے ٹوٹ ٹوٹ کر گرنے لگے۔ ندی اور آبشار کا پانی سرخ ہو گیا تھا۔ وہ مزار کی طرف جاتی سڑک پر کھڑی تھی، نہ جانے کہاں سے پرندوں کا غول غل غپاڑہ مچاتا آ گیا تھا۔ اس کے پیر کے نیچے پتھر آیا اور وہ لڑھکتی ہوئی کسی کھائی میں جا گری۔ اس کے بعد منظر دھندلا گئے تھے۔ اس کا ذہن تاریکی میں ڈوب گیا تھا اور نہ جانے کتنے گھنٹوں بعد آج اس نے آنکھیں کھولی تھیں۔ ایک دم ہی سارے منظر دھندلا گئے تھے۔ اس کی آنکھوں سے قطرہ قطرہ آنسو پھسلنے لگے۔ کچھ پوچھنے کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی تھی۔ خالہ اور ماہیر کے چہرے پر لکھی تحریر اتنی واضح تھی کہ حریم بھلا پوچھ کر کرتی بھی کیا۔ اس سفر میں وہ اپنی سب سے قیمتی متاع لٹا چکی تھی۔

جس کے ہونے کے احساس نے دن اور راتوں میں رنگ بھرے تھے، اپنی موہنی صورت دکھائے بغیر چلا گیا تھا۔ اپنی ہنسی، اپنے آنسو، اپنی نرم نرم مسکان دکھائے بغیر چلا گیا تھا۔ اس کی بلکتی ممتا کو سیراب کئے بغیر چلا گیا۔

"حریم! میری بیٹی! صبر سے کام لو۔ اللہ کا شکر ادا کرو، جس نے تمہیں زندگی بخشی ہے، اللہ نے چاہا تو جلد تمہاری گود بھر جائے گی۔" خالہ نے آنسو پی کر اس کی سرد ہوتی پیشانی کو چوما۔ ماہیر خاموش تھا اور شاید ضبط کے مراحل سے گزر رہا تھا۔ اس کی آنکھوں میں سرخیاں اتر رہی تھیں۔

"خالہ! میں کیا کروں، غم سے میرا دل پھٹ رہا ہے۔" وہ تڑپ تڑپ کر رو دی۔

"میری بچی! ہمت پکڑو، خود کو مضبوط کرو۔" خالہ اس کا سر تھپک رہی تھیں۔ اس کی سسکیاں ماہیر کے کانوں میں سیسہ انڈیل رہی تھیں۔

"خالہ! ایک بات پوچھ لوں؟"

"میری جان! پوچھو۔"

"بیٹی تھی یا بیٹا؟" وہ آنکھوں پر بازو رکھ کر تمام تاثرات چھپا چکی تھی۔

"بیٹا تھا...... بالکل ماہیر جیسا۔" خالہ کی آنکھوں میں آنسو اتر آئے۔ اسی پل محبت اور مہک ہاتھ میں ٹفن اور تھرموس لئے اندر داخل ہوئے۔

"آپی! فٹافٹ اٹھ جائیں۔ آپ کے لئے دلیہ لائی ہوں۔ خوشبودار بھاپ اڑاتا" مہک کو شاید خود

کو بھی دلیہ بہت پسند تھا۔

"اچھے وقت پر آئی ہو مہک۔" ماہیر نے سر جھٹک کر گویا زہریلی سوچوں سے پیچھا چھڑایا تھا۔

"ناشتا لائی ہوں' انڈے پراٹھے' روسٹ اور چائے۔"

"واہ...... مزا آ گیا۔" ماہیر نے اور بھی خوشدلی کا مظاہرہ کیا۔

"اٹھو' حریم! بھاپ اڑاتا دلیہ کھالو۔" وہ اٹھ کر حریم کے قریب چلا آیا۔

"دل نہیں چاہ رہا۔" وہ بے زاری سے بولی۔

"ہر بات دل کی نہیں مانتے...... اکثر دل نقصان بھی کروا دیتا ہے۔" نا چاہتے ہوئے بھی اس کی آواز میں ملال گھل گیا۔

"تھوڑا سا دلیہ کھالو۔"

"نہیں نا۔" وہ بے چینی سے سر تکیے پر پٹخنے لگی۔

"رہنے دو ماہیر! کچھ دیر بعد کھا لے گی۔" خالہ نے اس کی بے زاریت محسوس کر لی تھی۔ وہ جانتی تھیں' حریم کے دل پر اس وقت غم کا موسم گزر رہا ہے۔ ماہیر بچوں کے ساتھ باتوں میں مصروف ہو چکا' شاید وہ اپنا دھیان بٹانا چاہتا تھا اور ناشتا تو اس نے بھی صرف برائے نام کیا تھا۔ محض خالہ کے اصرار سے۔

"ماہیر بھائی! وہ موٹی سی نرس ہمارے محسن کو بہت گھور رہی تھی' کہہ رہا تھا' جتنی مرتبہ میڈیکل میں دوائیاں لینے گیا ہوں' موٹی نے بڑی دل آویز مسکراہٹ ہر دفعہ میری طرف اچھالی تھی۔ شاید وہ عاشق ہو چکی ہے۔" محب' محسن کے ساتھ ہونے والی ٹریجڈی کو سرعام نشر کر رہا تھا۔

"موٹی کی اتنی جرأت' کیوں گھورتی رہی ہے میرے بھائی کو' آنکھیں نہ پھوڑ دوں اس کی۔" زینب کے ہمشیرانہ جذبات مچل اٹھے۔

"بھلا وہ موٹی نرس میرے بانکے سجیلے بھائی کے لئے رہ گئی ہے۔" محب نے بھی رنجیدگی طاری کر لی۔

"محسن کے کیا تاثرات ہیں؟" ماہیر ان کی نوک جھوک سے اچھا خاصا محظوظ ہو رہا تھا۔

"شدید صدمے سے لوٹ پوٹ پڑا ہے۔" محب نے مزے سے بتایا۔

"وہ کیوں؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"بے چارے پر ادھیڑ عمر جمعدارنیاں' گھریلو نوکرانیاں ہی عاشق ہوتی ہیں اور اب یہ موٹی نرس۔" مہک نے رازداری سے بتایا۔

"او...... سمجھ گیا۔" ماہیر نے پرسوچ انداز میں سر ہلایا۔

"اچھی ٹریجڈی ہے۔"

"تو اور کیا؟" مہک افسردہ ہوئی۔

"میرا بانکا سجیلا بھائی ان "موٹیوں" کے لئے رہ گیا ہے۔" مہک نے گویا بڑی عقلمندی کی تھی۔ ماہیر اور محب دونوں ہنس دیئے۔



"احمق اس طرح کہو۔" محب نے ہنسی روک کر مہک کو جتایا۔

"یہ "موٹیاں" میرے بانکے سجیلے بھائی کے لئے رہ گئی ہیں۔"

"اچھا......" مہک جھینپ کر مسکرا دی۔

*......*......*

نیند اتنی گہری تھی یا پھر نسوانی چیخ کی آواز اتنی کرب ناک تھی' وہ ایک دم بستر سے اٹھ گیا۔ اس شدید ٹھنڈ میں بھی اس کا پورا وجود پسینے سے شرابور ہو گیا۔

"کیسا خواب تھا؟ پہاڑ' جنگل' کنواں یا پھر عجیب سی کھائی۔ ایک گرتا ہوا سایا' چیخیں' آنسو اور سسکیوں کی آوازیں۔"

ماسٹر بیڈ روم کی ہر شے میں اداسی کے رنگ چھلکنے لگے تھے۔ وہ گلاس ونڈو سے بھاری کرٹن ہٹائے وسیع و عریض لان میں اتری رات کو دیکھنے لگا۔

"وہ خیریت سے ہے۔" دل میں بے چینیاں کروٹیں لینے لگی تھیں۔

"فون کروں؟" وہ ٹیلی فون سیٹ کی طرف دیکھنے لگا۔

"نہیں اس وقت فون کرنا مناسب نہیں۔"

وہ نفی میں سر ہلاتا پھر سے لان میں اتری رات کو دیکھنے لگا۔

"خانی سے تو پوچھ سکتا ہوں۔" ایک سوچ انگڑائی لے کر جاگی۔

"نہیں اس وقت نہیں' صبح کروں گا' بلکہ خود چلا جاؤں گا۔"

بھیگی کالی رات کی آنکھیں بھی نم ہونے لگی تھیں۔ احساس کے ان رشتوں میں محبت کشکول پکڑے کھڑی تھی۔ دل کے تاروں نے اس اذیت کو محسوس کر لیا تھا' جن سے محبت لاحاصل گزر چکی تھی' گزر رہی تھی' نجانے یہ کیسا بندھن تھا؟ یہ کیسا ربط تھا؟ یہ کیسا تعلق تھا؟

ایک ٹھنڈی میٹھی محبت تو کسی نے نہ کی ہو گی۔ چپکے چپکے' خاموشی سے' نہ ظاہر ہوتی' نہ واضح ہوتی' نہ عیاں ہوتی' نہ آشکار ہوتی پھر بھی کہتی' سنتی' بولتی محبت۔

کبھی کبھی زرجان عباس کو لگتا تھا کہ اس کا دل ایک صراحی کی مانند ہے' خالی صراحی کی مانند۔ اس صراحی کو حریم کی "ادا" پھولوں سے' کلیوں سے' موتیوں سے زیبائش دیتی ہے۔ اس کی آرائش کرتی ہے۔ سجاتی ہے' سنوارتی ہے۔ پھر اس کا منہ صندل کی خوشبو سے بھر کر بند کر دیتی ہے اور وہ اس خوشبو کے سنگ زیست کا سفر بڑے شوق سے بڑی چاہ سے طے کر رہا تھا۔

الف زمین آج چاندنی سے نہائی کیوں نہیں لگ رہی تھی۔ چاند بھی شاید اداس تھا' غمگین تھا۔ بادلوں کی اوٹ میں چھپا بیٹھا تھا' اونگھ رہا تھا یا سو رہا تھا۔ رات کے رخسار پر کوئی ہاتھ رکھ کر مسکرایا تھا۔ تمسخرانہ' طنزیہ' مذاق اڑاتی اس ہنسی کی آواز وہ پہچانتا تھا۔ بولتی خاموشی تمکنت سے چلتی ہوئی اس کے مقابل آ کھڑی ہوئی۔ تمسخر سے دیکھتی ہوئی۔

"اسے یاد کر رہے ہو۔" خاموشی نے طنزیہ انداز میں کہا۔

"کب نہیں کرتا' وہ تو ہر وقت ساتھ ہے۔" خفگی ادھر بھی عیاں تھی۔

"بھلا یاد کرنے سے کیا حاصل ہے۔" خاموشی نے تیکھی نظروں سے دیکھا۔

"تمہیں کیا؟"

"مجھے تمہارا احساس ہے۔ تمہارے دل کے اور کمرے کے "سناٹے" مجھے پسند نہیں۔" خاموشی نے ناک بھوں چڑھالی۔

"مجھے تمہاری پسند ناپسند سے کیا لینا دینا۔"

"جس کی پسند' خواہش اور تمناؤں کو اولیت دیتے ہو' اس نے کبھی تمہیں سوچا بھی نہیں۔" خاموشی نے تنک کر کہا۔

"میں جو اسے سوچتا ہوں' اس سے بڑھ کر اور کیا؟ وہ میری سوچ میں رہے یا میں اس کی سوچ میں رہوں' بات تو ایک ہے۔"

"اوں' ہوں' کیوں خود کو بہلاتے ہو۔" خاموشی نے نفی میں سر ہلایا۔

"تم اس کی سوچ کا حصہ ہو' یہ تو ناممکن سی بات ہے۔ اس کی سوچیں تو ایک "محور" کے گرد گردش کرتی ہیں۔"

"اس کی "خوشی" میں میرا سکون ہے' تم کیوں بھول جاتی ہو۔"

"زندگی یادوں کے سہارے نہیں گزرتی۔" خاموشی کا انداز ناصحانہ تھا۔

"اور یادوں میں بھی تمہارے پاس کیا ہے؟ کوئی ایک لمحہ' ساعت' گھڑی' پل بیتے سالوں میں ڈھونڈ کر دکھاؤ۔ اس نے کبھی تمہیں سرسری نظر سے نہیں دیکھا۔"

"میرا دل جو دید سے سیراب ہے۔ مجھے اور کیا چاہیے۔"

"دیوانے ہو دیوانے۔" خاموشی نے گویا ماتھا پیٹا۔

"ایسی محبت کا بھلا کیا فائدہ۔"

"محبت میں فائدہ اور نقصان نہیں دیکھتے۔"

"محبت میں پھر بھلا کیا دیکھتے ہیں۔ محبوب کی بے رخی' سنگدلی' سرد مہری۔" خاموشی غصے

"اسے سنگدل مت کہو۔"

"تو پھر کیا کہوں؟"

"وہ باوفا ہے۔ حیا اس کی چادر ہے' جس میں اس نے خود کو لپیٹ رکھا ہے۔ اس کی اسی مجھے اسیر کر رکھا ہے۔ بھلا دیکھو تو زرجان عباس کو ہر موڑ پر ٹھکرانے والی اک اسی "وفا" کی خاطر پر قبضہ جمائے بیٹھی ہے۔ محبت اسے ماہیر عالم سے ہے۔ وفائیں ساری بھی اسی کے نام ہیں۔ زندگی کچے کاغذوں پر لکھ کر اس نے ماہیر عالم کو دے رکھا ہے۔ اس کے باوجود میں اس کے لاحاصل عشق ہوں تو بھلا کیوں؟"



"کیوں؟" خاموشی حیران ہوئی۔

"وفا اور حیا کی خاطر۔"

"میں سمجھی نہیں۔" خاموشی نے نفی میں سر ہلایا۔

"اس کی وفائیں تو ماہیر عالم کے نام ہیں پھر؟"

"ایمانداری اسی کو کہتے ہیں۔ محبت اسی کا نام ہے۔ ذرا میرے سرکل میں نظر دوڑا کر تو دیکھو' ایسی سچے موتیوں جیسی عورت کہاں ہے؟ کھوٹا پیسہ' کھوٹی عورت ایک برابر۔"

"سمجھ گئی۔" خاموشی نے کچھ سوچ کر کہا۔

"تم نے زبردستی کیوں نہ کی' اٹھا لاتے حریم جمال کو بھلا" خاموشی نے بڑی عجیب راہ دکھائی تھی۔ عجیب سوال کر کے۔

"کیوں؟ کیوں؟ کیوں؟"

"تم غصہ کر گئے۔" خاموشی کچھ خوفزدہ ہوئی۔

"ہاں۔"

"سوری کر لوں۔" خاموشی لجائی۔

"میں تمہاری ساتھی ہوں' تنہائی کی' اداسی کی' معاف کر دو مجھے۔"

"ٹھیک ہے' آئندہ ایسی بات نہ کرنا۔"

"اتنی محبت کرتے ہو حریم سے۔" خاموشی کچھ حسد میں مبتلا ہوئی۔

"اس محبت سے زیادہ اس کی "عزت" عزیز ہے مجھے۔"

"محبت اہم ہوتی ہے کہ عزت؟" خاموشی نے اداسی سے پوچھا۔

"عزت۔"

"بھلا وہ کیسے؟" خاموشی کو شاید اس جواب کی توقع نہیں تھی۔

"جو عزت کرنا جانتا ہے۔ محبت کرنے کا وہ ہی اہل ہوتا ہے۔ محبت پر عزت کو فوقیت ہے' جس نگاہ میں عزت نہ ہو' وہ نگاہ محبت کے رنگ بھرنے کے لائق نہیں۔"

"تم مشکل باتیں کرتے ہو۔" خاموشی کچھ بے مزا ہوئی۔

"تمہاری عقل ہی چھوٹی ہے۔"

"خود تو بڑے عقلمند ہو۔" خاموشی کو غصہ آ گیا۔

"ناراض مت ہونا۔"

"ہو جاؤں تو پھر۔" خاموشی نے ناز سے پوچھا۔

"میں تمہیں منا لوں گا۔"

"کیوں؟" خاموشی اترائی۔

"میرا تمہارے بغیر گزارا نہیں۔"

"یہ کہو، مجھ سے بھی پیار کرتے ہو۔" خاموشی کو اسے چڑانے میں مزا آنے لگا۔

"یہی سمجھ لو۔"

"مبہم نہیں، واضح بتاؤ۔" خاموشی نے سرشاری سے کہا۔

"جس سے پیار کرتا ہوں، وہ پاس جو نہیں۔ تم میری واحد دوست ہو۔ تمہارے علاوہ کوئی سنتا۔"

"بات تو پھر بھی گول مول کی ہے۔" خاموشی بے مزا ہوئی۔

"کہو نا، مجھ سے بھی تمہیں پیار ہے۔"

"ہاں، تم سے بھی پیار ہے، لگاؤ ہے، انسیت ہے۔ تم دکھوں کی ساتھی جو ہو۔"

"واہ مزا آ گیا۔" خاموشی نے سر دھن لیا۔

"میں تمہاری حریم سے جلنے لگی تھی۔"

"خوامخواہ۔"

"ہاں، سچ مچ۔" خاموشی نے ہنسی دبائی۔

"اس سے جلنا مت، حسد مت کرنا، بری نظر سے بھی نہ دیکھنا، ورنہ۔"

"ورنہ کیا؟" خاموشی بے چین ہوئی۔

"ورنہ اس کی خوشیوں کو نظر لگ جائے گی۔ کہتے ہیں، حسد کی نظر پتھر کو پھاڑ دیتی ہے۔"

"تم بھی نا زرجان!"

"زرجان۔" خاموشی دروازہ کھلنے کی آواز سن کر چونکی اور پھر تمکنت سے چلتی ہوئی غائب ہو

"جی مما!" وہ خالی خالی نظروں سے ماں کو دیکھنے لگا۔

"ابھی تک جاگ رہے ہو۔ لائٹس آن دیکھ کر آ گئی ہوں۔" وہ شب خوابی کے لباس میں

جانے کیوں زرجان نے نظر چرا لی۔

"بس سونے ہی لگا تھا۔" وہ انہیں بتا نہیں سکا کہ گہری نیند میں عجیب سے خواب نے رت

عذاب سے دوچار کیا ہے۔

"اٹھو، جلدی سے۔" وہ اس کا ہاتھ پکڑے کھڑی تھیں۔

"بیڈ پر لیٹو۔" وہ صوفے کی طرف بڑھ رہا تھا، جب مما کی خفا خفا آواز آئی۔

"یہیں ٹھیک ہوں۔"

"بیڈ پر آرام سے لیٹو۔" مما نے تحکم سے کہا۔

"پلیز مما!" وہ اٹھ کر بیڈ کی طرف بڑھ گیا تھا۔

"اب لوری بھی سناؤں۔" مما شرارت سے کہہ رہی تھیں۔

"لوری۔" وہ حیران ہوا۔

"یہ کہنا ذرا مشکل تھا کہ "لوری" کبھی بچپن میں بھی آپ نے کہاں سنائی تھی، ماما! جب



تھی۔ مما...... اس معاملے میں مختلف قسم کی ماں تھیں۔ آیا مس سوزی کو ان پر ہر طرح کے تشدد کی اجازت تھی۔ مما سمجھتی تھیں کہ مس سوزی ان کی اچھی تربیت کے لئے ہنٹر پکڑے رکھتی ہے۔

"زرجان! اب آرام سے آنکھیں بند کر کے سو جاؤ۔" مما خفگی سے تنبیہ کر رہی تھیں۔ زرجان نے فرمانبرداری سے آنکھیں موند لیں۔ حالانکہ نیند آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔ کھائی میں گرتا وجود گویا آنکھوں کی پتلیوں میں اپنا آخری عکس چھوڑ گیا تھا۔ غمزدہ، اداس اور پریشان سا عکس۔

*......*......*

حریم کو لگتا تھا گویا برسوں کی تھکن نے اسے اپنی لپیٹ میں لے لیا ہے۔ روم روم میں تھکن تھی، درد تھا، دکھن تھی۔ آنکھیں موندتی تو اک ننھا منا سا وجود خوابوں کے نگر میں قل قل کرتا اسے مسکرانے پر مجبور کر دیتا۔ چھوٹے چھوٹے ہاتھ پلکوں پر دستک دے کر اسے جگانے کی کوشش کرتے۔ دودھ میں بھیگے لب گویا مسکرا کر شرارت کرتے۔ ننھی منی ہنسی کی آوازیں اردگرد بکھر جاتیں۔ کوئی چپکے سے اس کے ماتھے پر بوسہ دیتا۔ خواب، اتنے حسین خواب کی تعبیر آنسو کی صورت میں پورے من کو اداس کر گئی تھی۔ یوں لگتا تھا اب آنکھیں کبھی خواب دیکھنے کی جرأت نہیں کر سکیں گی۔ پلکوں پر کبھی میٹھی، سہانی نیند نہیں اترے گی۔

اسے اداس، غمگین دیکھ کر بچے طرح طرح کے چٹکلے چھوڑتے، لطیفے سناتے، خالہ ہر وقت اس کے آس پاس رہتیں۔ اس کا بے تحاشا خیال رکھتیں۔ خاموش دیکھ کر ادھر ادھر کے قصے اسے سنانے لگتیں۔ اس کا دھیان بٹانے کی ہر ممکن کوشش کرتیں۔ انہوں نے کالج سے چھٹیاں لے رکھی تھیں۔

آج ہسپتال میں پانچواں دن تھا۔ شام تک ڈاکٹر نے ڈسچارج شیٹ بنا کر دینی تھی۔ عصر کے بعد خالہ کمرے کا تمام سامان سمیٹ کر گھر چھوڑنے چلی گئی تھیں۔ کمبل، برتن، کپڑوں کا بیگ اور دیگر چھوٹی موٹی اشیاء۔

معمول کے مطابق نرس نے آ کر فائل چیک کی تھی۔ ڈرپ اتاری، انجکشن لگایا اور پھر پروفیشنل مسکراہٹ سجا کر بولی۔

"ابھی آپ کو ڈسچارج کر دیا جائے گا۔"

"ہوں۔" حریم بھلا کیا بولتی محض مسکرا کر خاموش ہو گئی تھی۔ یوں لگتا تھا مسکرانا بھی دنیا کا سب سے وقت طلب کام ہے۔

"آپ کے ہزبینڈ بہت پیار کرتے ہیں آپ سے۔" نرس کافی باتونی معلوم ہوتی تھی۔

"اتنے دن ہو گئے ہیں اور وہ آپ کے ساتھ سائے کی طرح موجود ہیں۔"

"میں اس معاملے میں دنیا کی دس فیصد عورتوں کی طرح خوش نصیب ہوں۔" حریم محض سوچ کر رہ گئی۔ نرس اس کی خوبصورتی سے بھی متاثر تھی۔ بات بہ بات توصیفی کلمات کہہ دیتی۔ نرس شاید ان کی ظاہری شخصیت سے مالی حیثیت کا اندازہ نہیں لگا سکی تھی۔ یہاں تو گدڑی میں لعل والی مثل صادق آتی تھی۔ اس ہسپتال میں داخل ہونے سے لے کر اب تک ماہیر کا والٹ بھی شاید خالی ہو چکا تھا۔ نرس جب کمرے سے باہر نکلی اسی وقت ماہیر اندر داخل ہوا تھا۔ چہرے پر فکر کے سائے، بھوری آنکھوں میں تیرتے

"اب اگر شور مچایا تو خفا ہو کر چلی جاؤں گی۔" اس کے لہجے میں واضح دھمکی تھی۔

"کہاں؟ کہاں چلی جاؤ گی؟" وہ ایک دم چونک پڑا۔

"بابا کے گھر۔" حریم اطمینان سے بولی۔

"میرا گھر چھوڑ کے۔" وہ حیران ہوا۔

"ہاں۔" اس نے خفگی سے کہا۔

"وجہ؟" ماہیر سمجھ کر مسکرایا۔

"مجھے اپنا نہیں سمجھتے آپ۔ غیروں کی طرح باتیں کرتے ہیں۔ میں آپ کے ہر دکھ اور ہر سکھ کو شیئر کرنا چاہتی ہوں' مگر آپ میرے اور تیرے کے چکروں میں میرا ننھا سا دل توڑ کر رکھ دیتے ہیں۔" وہ بسوری تھی۔

"مجھے تمہاری محبتوں کی' الفتوں کی اور ان "مہربانیوں" کی بہت قدر ہے حریم! میں لفظوں میں بیان کر ہی نہیں سکتا کہ تم میرے لئے کیا ہو۔ میں اتنا خوش نصیب ہوں' اب تو سچ مچ یقین آنے لگا ہے۔ لیکن میں پھر بھی نہیں لے سکتا' مجھے یوں شرمندہ مت کرو۔" ماہیر نے اس کے چہرے کو دونوں ہاتھوں میں تھام کر اس کی چمکیلی' شفاف آنکھوں میں جھانکا۔

"مگر کیوں؟" وہ ناراضی سے گویا ہوئی۔

"اس لئے کہ امی تمہارے زیورات مانگ رہی ہیں' جو انہوں نے شادی پر تمہیں پہنائے تھے۔ بہت افسوس سے تمہیں ایک بات بتاؤں' امی نے اس وقت بصد اصرار یہ زیور اسی لئے بنوائے تھے کہ بعد کے لئے پھر نہ بنوانے پڑیں۔ کتنی دقتوں سے جیولر کے پیسے دیئے تھے اور امی بار بار اسی لئے مجھے کہہ رہی تھیں کہ سونے کا بھاؤ بڑھتا جا رہا تھا۔ اب وہ چاہتی ہیں' تم تمام زیور انہیں واپس کر دو۔ تمہیں زیورات دے کر انہوں نے "دکھاوا" تو کر لیا تھا۔ لوگوں پر رعب بھی ڈال لیا کہ بہو کو اتنا سونا چڑھایا۔ اب بہت اطمینان سے واپس مانگ رہی ہیں۔ اسے کہتے ہیں' دور اندیشی' پلاننگ' طویل تر منصوبہ۔"

ماہیر کے لفظ لفظ میں تلخی رچی تھی۔ اسے ماں کا یہ مطالبہ قطعاً پسند نہیں آیا تھا۔ ہمیشہ کی طرح وہ بااصول تھا اور امی کہہ رہی تھیں۔ بہن کے لئے تمہارا دل تنگ پڑ رہا ہے۔ خود وہ بہت بااصول تھا' یہ مطالبہ' امی کی تمنا' سراسر بے انصافی معلوم ہو رہی تھی۔ ماہیر نے ماں سے واضح کہہ دیا تھا کہ یا تو زمیلہ کے لئے توفیق کے مطابق نئے زیور بنوا لیں یا پھر ان زیورات کو برابر تقسیم کر کے آدھا حریم کو اور آدھا زمیلہ کو دے دیں۔ راحت بیگم کو یہ دونوں آپشن پسند نہیں آئے تھے۔ دل ہی دل میں انہوں نے بیٹے کو احمق اور نجانے کون کون سے خطاب سے نوازا تھا۔

"امی ٹھیک کہتی ہیں ماہیر! آپ کا بوجھ ہی ہلکا ہوگا۔ رہے زیور وہ تو بند پڑے ہیں' ان کا کیا فائدہ' بے کار میں رکھنے کا۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں زمیلہ مجھے جانی کی طرح عزیز ہے۔ اس کی خوشی پہلا فرض ہے اور ہمیں زمیلہ کی خوشی کا دھیان رکھنا چاہیے۔ اسے بھی اپنے بڑے بھائی سے نجانے کتنی امیدیں ہوں گی۔" حریم نے نرمی سے' محبت سے ماہیر کو سمجھانے کی کوشش کی۔



"میں نا ڈاکہ ڈال سکتا ہوں' نہ کسی کا حق چھین سکتا ہوں۔ اپنی بساط کے مطابق بہن کو جہیز بھی دوں گا' اچھی طرح سے رخصت کروں گا۔ امی کو بھی میں نے دوٹوک بتا دیا ہے۔ آفس کی طرف سے لون کے لئے اپلائی کیا تھا۔ ڈیڑھ لاکھ رقم میرے پاس موجود ہے۔ امی نے دکان بھی بیچ دی ہے۔ میرا خیال ہے' اب کسی قرض کی ضرورت نہیں ہوگی۔" ماہیر صوفے پر بیٹھ کر جوتے کے تسمے کھولنے لگا تھا۔

"دکان۔" حریم کچھ حیران ہوئی۔

"جی' دکان' اچھا خاصا کرایہ وصول ہوتا تھا۔ خیر امی کی مرضی یہ دکان انہی کے نام تھی۔"

"اچھا' پھر تو تمام پریشانی ختم ہوگئی۔"

"پتا نہیں' ختم ہوگئی ہیں پریشانیاں یا اصل ٹینشن کی ابتدا ہونے والی ہے۔" وہ ناقابل فہم انداز میں بولتا' بالکونی کی طرف بڑھ گیا۔

"کپڑے نکال دو حریم۔"

"جی" وہ سوچوں کے بھنور سے بمشکل نکلی۔ ماہیر کو پریس شدہ قمیص شلوار دے کر وہ چائے بنانے کے لئے آئی تھی۔

"حریم! ذرا بات سننا۔" امی نے تخت پر بیٹھے بیٹھے ہانک لگائی۔

"جی امی!" وہ پلٹ کر لاؤنج میں آ گئی تھی۔

"ادھر بیٹھو بیٹی! تم سے مشورہ کرنا ہے۔" امی کے لہجے سے شیرینی پھوٹ رہی تھی۔ حریم بے ہوش ہوتے ہوتے بچی۔ انہوں نے کب اسے مشوروں کے قابل سمجھا تھا۔

"حریم! میری بچی' تم تو بہت سمجھدار ہو' عقلمند ہو۔ ماہیر کو سمجھاؤ' بیٹیوں کے معاملات بہت نازک ہوتے ہیں' کانچ کی مانند' ذرا سی ٹھیس پر بکھر جانے والے' فرنیچر اور کھانے کا انتظام ماہیر نے کر لیا ہے۔ ... رہی کراکری اور مشینری تو اس کا بھی کچھ نہ کچھ بندوبست کر لوں گی۔ تم لفافہ ابھی باپ کو ... مجبوری ہے' ماہیر کو یہ بات سمجھانا آسان نہیں۔ بہنوں' بیٹیوں کے بھی ارمان ہوتے ہیں۔ اپنی ... تو خود بخود سارے معاملے سمجھ میں آ جائیں گے۔ کتابی باتوں سے مشکلات حل نہیں ہوتیں۔ ایک ... دل وسیع کر کے سوچو۔" انہوں نے اس کے دونوں ہاتھ تھام کر گویا التجا کی تھی۔ نجانے ... سچا تھا۔ کبھی انگارے چبانے لگتی تھیں' کبھی پھول برسانے لگتیں' تاہم حریم کا سدا سے نرم ...

"... آپ فکر نہ کریں۔ مردوں کو ان باتوں کی سمجھ کہاں ہوتی ہے۔ سب کچھ آپ کی مرضی اور پسند سے ہوگا۔" حریم کے دلاسے نے ان کا چہرہ روشن کر دیا۔

"تم سچ کہہ رہی ہو۔" وہ بے یقینی سے بولیں۔

"جی۔"

"فکر مت کرنا حریم! ماہیر تمہیں اور زیور بنوا دے گا۔ اس کی نوکری بہت اچھی ہے۔ تبھی تو سارے ... بآسانی اٹھا رکھے ہیں۔ میرے بیٹے کا دل بڑا وسیع ہے اور اسے بیوی بھی بڑے دل والی ملی

ہے۔ تبھی تو میں کہوں حریم کے جیسی کوئی نہیں' نہ فیفا' نہ زوباریہ۔'' وہ بے ساختہ خوشی سے بھرپور
آنکھوں میں نمی' لبوں پر مسکراہٹ۔ حریم کے بڑھتے قدم لحہ بھر کو ٹھٹکے۔

''نا فیفا' نا زوباریہ۔''

وہ سر جھٹک کر چائے بنانے لگی تھی' مگر ذہن کسی اور طرف محو سفر تھا۔

*......*......*

یہ فاصلوں کا شہر واشنگٹن تھا۔ روشنیاں' فاصلے' دوریاں' فاصلے دل میں ہوں یا دیس میں' دور بہ... کر دیتے ہیں۔ ایسے ہی فاصلے زرجان کو اپنی ماں کے اور بھائیوں کے درمیان محسوس ہوتے تھے۔ ... بھی ایک دوسرے کے قریب نہیں تھے۔ حالانکہ مما نے انہیں ایک دوسرے کے ساتھ جوڑنے کی بہت ... کی تھی۔ مما کی قربانیاں' محبتیں سب ان کے لئے معمولی سی حیثیت اختیار کر گئی تھیں۔ دونوں بھائی لندن ... اپنا بزنس سیٹ کرنا چاہتے تھے۔ صرف اس لئے کہ ان کی بیویاں خواہش مند تھیں۔ ان کے میکے والے ... میں آباد تھے۔ سو وہ خود بھی وہاں ہمیشہ کے لئے رہنا چاہتی تھیں۔

مما کے ساتھ آخری ڈنر میں انہوں نے یہی باتیں ڈسکس کی تھیں۔ زرجان حیران تھا کہ مما نے اعتراض کیوں نہیں کیا۔ اگر مما چاہتیں تو انہیں روکنے کے سارے اختیار رکھتی تھیں' مگر مما نے صرف اتنا ...

''جہاں رہو' خوش رہو۔ ترقی کرو' آگے بڑھو۔ وہاں کی ایک فیکٹری کو چار میں بدل دو۔ اس ... بہترین بات کیا ہو سکتی ہے۔'' ایسی باتیں اب زرجان کو دکھ نہیں دیتی تھیں' سفر در سفر کرتے' آگے بڑھتے ہر شہر میں' ہر دیس میں ''وہ'' اس کے ہمراہ تھی۔ کبھی کسی اور شے کی کسی اور وجود کی طلب محسوس نہیں ... تھی۔

ہران جمیل ہمیشہ کی طرح ہر رنگ کے ہر نسل کے لوگوں کی توجہ کا مرکز بنی تھی۔ ہزاروں لوگوں کی موجودگی کے باوجود وہ تنہا تھا۔ اپنی ذات میں اکیلا تھا' ادھورا تھا' شیشے کے اس شہر میں اس کی دلچسپی کے لئے کچھ بھی نہیں تھا' یہ تمناؤں کی دنیا تھی' لوگ جذبے اور امیدیں لے کر اس براعظم میں داخل ہوتے ... ایک زرجان عباس تھا جو اس دیس میں ''مجبوریوں'' کے سنگ وقت گزارتا تھا۔

اس کے اردگرد بہت شور تھا' بہت ہنگامہ تھا۔ فیشن کے نام پر بے حیائی کا نمونہ' برہنہ عورتیں ... بوڑھے۔ کسی نہ کسی ''دلچسپی'' میں مصروف تھے۔ ان کا جی بہلانے کے لئے وہاں بہت کچھ تھا' زرجان کی دلچسپی کے لئے کچھ بھی نہیں تھا۔

نیلے پانیوں پہ تیرتی خاموشی نے تاسف سے دور بہت دور کھڑے زرجان عباس کو دیکھا' تو اٹھلاتی ہوئی اس کے قریب چلی آئی۔

''تم آ گئیں۔''

''تو اور کیا۔'' خاموشی ہنسی۔

''میرا انتظار کر رہے تھے۔''



''اسی لئے تو میں آ گئی۔'' خاموشی نے دور دور تک نظر دوڑائی۔

''اس ہنگامے میں بھی تم اکیلے؟ کبھی تو قسم توڑ دو۔'' خاموشی نے معنی خیزی سے کہا۔

''ان ہنگاموں میں میرے لئے اٹریکشن کہاں؟''

''ہوں' ہوں' کبھی اردگرد نظر تو دوڑاؤ۔'' خاموشی کا موڈ بہت خوشگوار تھا۔ امریکہ میں آ کر بھی کے [illegible] ہو جاتے ہیں۔

''مجھے تو کسی منظر میں خوبصورتی دکھائی نہیں دیتی۔''

''تم نے کبھی دنیا کو غور سے دیکھا ہی کہاں ہے؟'' خاموشی نے تاسف کا اظہار کیا۔

''میری ''دنیا'' میری آنکھوں میں بستی ہے۔ آس پاس کے نظاروں سے مجھے کیا لینا؟''

''اس دنیا کے حصار سے نکل کر تو دیکھو۔ روشنیاں تمہیں بلاتی ہیں۔'' خاموشی ناصحانہ انداز میں بولی۔

''آج تو چاند بھی جوبن پر ہے۔''

''چندا سے کہو نا' کبھی زرجان کے دریچے میں بھی جھانکے۔''

''میں کیسے؟'' خاموشی حیران ہوئی۔

''کہو نا' چپکے سے' سرگوشی سے۔'' اصرار ہوا۔

''بھلا کیا؟'' خاموشی نے بے صبری سے پوچھا۔

''حریم دل میں بہت اندھیرا ہے۔''

''حریم دل؟ میں سمجھی نہیں۔'' خاموشی نے ہونق پن کی انتہا کی۔

''دل کے مکان' دل کی چار دیواری میں بہت سناٹا ہے۔ اندھیرا ہے' چندا سے کہو نا' ایک شب چپکے سے میرے دل میں اتر آئے۔''

''میں کیسے کہوں؟ چندا تو بہت دور ہے۔'' خاموشی نے افسردگی سے کہا۔

''اتنا دور' اتنا دور' جیسے' جیسے' حریم دور ہے۔ بہت دور' اک چھوٹے سے مکان میں' زرجان عباس کی پہنچ سے بہت دور۔''

''چل جھوٹی! تجھے کیا پتا؟ حریم جمال تو زرجان کے دل میں ہے' دور کہاں؟''

''دور تو ہے' بس جی کو بہلاتے ہو۔'' خاموشی خفگی سے بولی۔

''چل ہٹ! چلی بھی جا۔''

''نہ جاؤں تو پھر...... کیا کرو گے میرے بغیر۔''

''اسے یاد' یاد' یاد۔''

''تم بھی نہ زرجان! دیوانے ہو دیوانے۔'' خاموشی ہنسی اور پھر ہنستی چلی گئی۔

''یادوں میں بھلا کیا ہے تمہارے پاس' کچھ بھی نہیں' کچھ بھی تو نہیں۔ اک صورت کے سوا' اک صورت کے سوا کچھ بھی نہیں۔'' خاموشی نے گویا تمسخر اڑایا۔

''دیوانگی نے تم کو بھلا کیا دیا؟''

"محبت کرنے کا سلیقہ۔"

"تم بھی نازرجان۔" خاموشی پھر سے ہنسی۔

"زرجان! مسٹر زرجان عباس فلیٹ نمبر 777 میں آپ کا کوئی منتظر ہے۔" موبائل فون پر سے بج رہا تھا۔ خاموشی ناک بھوں چڑھاتی ہمیشہ کی طرح بھاگی۔ وہ موبائل کی طرف متوجہ تھا۔

*......*......*

امی نے شاید خفیہ خزانے کا منہ کھول دیا تھا۔ صرف چند دنوں میں کراکری، الیکٹرانکس کا سامان جگر کرتے زیورات کے ڈبے، قیمتی فرنیچر سے گویا گھر بھرا بھرا لگنے لگا تھا۔

زمیلہ کے سسرال والوں نے رسمی طور پر بھی جہیز لینے سے منع نہیں کیا تھا۔ جب تیاری مکمل ہوئی دوٹرک سامان کے بھر کر بھجوا دیے گئے۔

صباحت خالہ نے کئی مرتبہ منع بھی کیا تھا۔

"اتنا کچھ دینے کی ضرورت نہیں۔ بعض لوگوں کی "نیت" نہیں بھرتی۔" مگر امی ان کی بات گہرائی سمجھے بغیر اپنی من مانی کر رہی تھیں۔ ماہیر نے مزید کسی بھی معاملے میں بولنے کی کوشش نہیں کی گھر آنے کے بعد وہ امی اور زمیلہ کو لے کر بازار چلا جاتا تھا۔ کبھی کبھار امی، حریم کو بھی زبردستی ساتھ لے جاتی تھیں۔ بقول ان کے حریم کی چوائس بہت اعلیٰ تھی۔

ماہیر نے حریم کے لئے علیحدہ سے شاپنگ کی تھی۔ حتیٰ کہ راحت بیگم نے بھی ایک نفیس سی ساڑھی کے لئے خرید لی۔ وہ ان "عنایات" پر اتنا خوش نہیں ہوئی تھی۔ جانتی تھی، موڈ بگڑا تو اگلی پچھلی ساری ساس محترمہ نکال دیں گی۔

شادی میں صرف بوا آئی تھیں، گھڑی دو گھڑی کے لئے، بابا کی طبیعت بہت خراب تھی۔ اور سے وہ دمہ کے مرض میں مبتلا تھے۔ حانی، بابا کی تنہائی کے خیال سے نہیں آئی تھی۔ ادھر امی نے کئی آتے جاتے پوچھا تھا۔

"بھائی صاحب نہیں آئیں گے؟"

"امی! ان کی صحت ٹھیک نہیں۔" وہ کچھ شرمندہ سی ہو کر منمنا کر رہ جاتی۔

بوا بارات والے دن آئی تھیں۔ اتنا ڈھیر سامان لے کر۔ قیمتی، نفیس تین سوٹ، ڈنر سیٹ، بیڈ اور ساتھ سونے کے ایئر رنگز۔ زمیلہ کو سب کچھ بہت پسند آیا۔ یہ سب بابا اور حانی نے بھجوایا تھا سے کہ سسرال میں بیٹی کی سبکی نہ ہو۔ حریم کی پلکیں اس محبت پر نم ہو گئیں۔

امی نے زمیلہ کی ساس کو کپڑے پہنائے تو حریم دنگ ہی رہ گئی۔ نند کے لئے لاکٹ سیٹ تفخر کے ساتھ اسٹیج سے اتر رہی تھیں، گویا انہوں نے بڑا معرکہ سر کر لیا تھا۔ میرج ہال میں ایک تھا۔ ہنسی، قہقہے، مسکراہٹیں، حریم ساڑھی سنبھالتی ایک الگ تھلگ کونے میں کھڑی ہو کر مہمان خو لے رہی تھی۔ تبھی کچھ ناگوار آوازیں اس کے کانوں میں پڑیں۔

"دادی ساس کے لئے کچھ بھی نہیں۔ لڑکے کو نہ چین نہ انگوٹھی۔ افلاس کے ماروں نے تو



ہے۔ ہماری تو بکی کروادی۔ گھر کی بزرگ خاتون کو چادر تک نہیں دی۔ اچھے خاندانی لوگ ہیں۔" نبیل کی پھوپھی جلے دل کے پھپھولے پھوڑ رہی تھی۔

"نہ گاڑی، نہ فلیٹ، نہ پلاٹ حتیٰ کہ موٹر سائیکل نہیں دے سکے۔ لکڑی کے سامان سے گھر بھر دیا۔ دو صوفہ سیٹ دینے کا فائدہ۔" دوسری پھوپھی بھی گویا دبی آواز میں پھنکاری۔

"ان کا گھر ہے یا چوزوں کا ڈربا۔ دم گھٹنے لگتا ہے، دو گھڑی میں۔" یہ تیسری آواز بہت ہی مانوس تھی۔ حریم نے پلٹ کر نہیں دیکھا تھا۔ یہ آواز خالہ بی کی تھی۔ زمیلہ کی دادی ساس کی۔ وہ گویا ششدر کھڑی رہ گئی۔ شیرینی میں ڈوبے ان کے گزشتہ رویے اور الفاظ حریم کے ذہن پر گویا ہتھوڑے برسانے لگے۔

"یہ رشتہ کس کی مرضی سے طے ہوا ہے۔" پھوپھی صاحبہ دھاڑ کر پوچھنے لگیں۔

"میں نے سوچا صباحت کی بھانجی ہے۔ اس کی طرح دب کر رہے گی۔ شکل و صورت میں بھی لاجواب ہے۔ لڑکا بھی خوش، ہم بھی خوش۔" خالہ بی نے گویا اپنی پلاننگ سے بیٹیوں کو آگاہ کیا۔

"صباحت کی اور نبیل کی ماں کی بھلا جرأت ہے، میرے سامنے آنکھ اٹھا کر دیکھ سکیں۔ پوتوں کی بیویاں بھی ایسی چن چن کر لاؤں گی کہ تمام عمر بے زبان جانوروں کی طرح رہیں، بک بک نہ کریں۔" خالہ بی کے ارادے تو خاصے خطرناک لگتے تھے۔ حریم نے دور کھڑی مسکین سی صباحت خالہ اور زمیلہ کی مرجھائی مرجھائی ساس کی طرف دیکھا۔

"لڑکی کی ماں تو کافی تیز طرار لگتی ہے اماں بی۔" دوسری پھوپھی نظروں میں راحت بیگم کو تولتی بول رہی تھی۔

"اونہہ، کس بل نکال کر رکھ دوں گی۔ اگر چوں چاں کی تو، گھر پر ہمارا راج ہے۔ ہماری اولاد کی جرأت نہیں، ہمارے سامنے بولنے کی پوتے بے چارے تو ہیں ہی فرمانبردار اور میرا نبیل تو زیادہ ہی فرمانبردار ہے۔ اسی لئے تو سب سے زیادہ عزیز ہے مجھے۔" خالہ بی نے فخریہ کہا۔

"یا اللہ! زمیلہ کے حال پر رحم کرنا۔" حریم نے صدق دل سے دعا کی۔ رخصتی کا شور اٹھ گیا تھا۔ ماہیر نے اسے اشارے سے بلوایا تو وہ سہج سہج قدم اٹھاتی اسٹیج کی طرف بڑھ گئی۔

*......*......*

فرض کی ادائیگی کے بعد جہاں ماہیر پرسکون ہو گیا تھا، وہیں حریم نے دیکھا راحت بیگم کچھ الجھی الجھی تھیں۔ آج زمیلہ کی میکے میں آمد متوقع تھی۔ حریم صبح سے انہی تیاریوں میں لگی ہوئی تھی۔ کچھ دیر بعد امی بھی کچن میں آ گئیں۔

"حریم! میں گوشت دھو دیتی ہوں یا سبزی بنا دیتی ہوں۔"

"نہیں امی! میں کر لوں گی۔ صرف دو افراد کا کھانا بنانا ہے۔" اس نے امی کے ہاتھ سے سبزی کی ٹوکری پکڑ لی۔

"میں فارغ بیٹھ بیٹھ کر اکتا گئی ہوں۔ یوں لگتا ہے، زمیلہ کے جانے کے بعد میری ساری مصروفیت

ختم ہو کر رہ گئی ہے۔ تم مجھے کچھ کام بتاؤ۔ لاؤنج میں تنہا بیٹھ کر میرا دل گھبرا گیا ہے۔" وہ بہت اداس لگ رہی تھیں۔ انہیں اپنے تاثرات چھپانا نہیں آتے تھے۔

"آپ لاؤنج میں چل کر بیٹھیں۔ میں آپ کے پاس بیٹھ کر چاول صاف کر لیتی ہوں۔"

"ہاں' یہ ٹھیک ہے۔" وہ خوشی خوشی پلٹ گئیں۔ کچھ ہی دنوں میں ان کے رویے کی مسلسل تبدیلی نے حریم کو کافی حیران کر رکھا تھا۔ اپنی بیٹی کو گھر سے رخصت کرنے کے بعد انہیں خیال آ گیا تھا۔

باتوں کے دوران کام ختم ہوا تو حریم کچن سمیٹنے لگی۔ امی اب بھی سائے کی طرح اس کے ساتھ تھیں۔

کچھ دیر بعد زمیلہ اور نبیل ہی نہیں ان کا پورا کنبہ چلا آیا تھا۔ امی اور حریم دونوں اتنے لوگوں کو دیکھ کر گھبرا گئیں۔

"حریم! ان لوگوں کو دیکھو' منہ اٹھائے ساتھ چلے آئے ہیں۔ اب اتنے لوگوں کے لئے کھانا کم پڑ جائے گا۔" وہ داماد اور بیٹی کی آمد کی خوشی بھلا کر نئی فکر میں مبتلا ہو چکی تھیں۔ حریم خود پہلے تو خوفزدہ ہوئی پھر ذرا ذہن کو حاضر کر کے امی کو تسلی دینے لگی۔

"امی! آپ فکر نہ کریں۔ ماہیر آتے ہوں گے۔ میں انہیں فون کر دیتی ہوں۔ کباب' بریانی منگوا لیتے ہیں۔" چاول اتنے افراد کو کم پڑ سکتے تھے' سو اس نے بریانی منگوانے کا سوچا۔

"ہاں' ٹھیک ہے' جیسے تمہاری مرضی۔" وہ پلٹ گئی تھیں۔

اس نے ماہیر کو فون کیا تو پہلی بیل پر کال ریسیو کر لی گئی۔

"زہے نصیب' کیوں فون کیا ہے؟" بڑی خوشدلی سے پوچھا گیا۔

"زمیلہ آئی ہے۔"

"میں آدھے گھنٹے تک پہنچ جاؤں گا۔" ماہیر شاید بائیک پر سوار تھا۔

"زمیلہ اکیلی نہیں ہے۔" وہ دبی آواز میں بول رہی تھی۔

"نبیل نے ساتھ ہی ہونا تھا۔"

"نبیل کے گھر والے بھی ہمراہ ہیں۔" حریم نے آواز اور بھی آہستہ کر لی۔

"تو پھر۔"

"کھانا کم پڑ جائے گا' بغیر اطلاع کے آئے ہیں۔"

"میں سمجھ گیا ہوں۔ تم فکر مت کرو۔" ماہیر نے نرمی سے کہتے ہوئے فون بند کر دیا۔

حریم پھرتی سے ڈرائنگ روم میں کولڈ ڈرنکس پہنچا کر آ گئی۔ اب جلدی جلدی برتن نکالنے لگی۔ کباب فرائی کر لئے تھے' صرف مائیکرو ویو میں گرم کرنا تھے' میٹھے میں کھیر تھی۔ وہ میوے بھی کاٹ چکی تھی۔ شوکیس سے نیا ڈنر سیٹ نکالنے کا مرحلہ باقی تھا۔ حریم بھاگ بھاگ کر سٹور کی طرف جاتی۔ سٹور کے کونے میں حریم کا شوکیس رکھا تھا' جگہ کی کمی کے باعث ماہیر نے شوکیس سٹور میں رکھوا دیا تھا۔

ابھی وہ ڈنر سیٹ نکال کر لائی تھی' جب موبی بہت دنوں بعد کمرے سے نکل کر راہداری میں کھڑا ہو گیا۔ حریم کے پاس ایک لمحہ فرصت کا نہیں تھا۔ وہ موبی سے پوچھ لیتی کہ اسے کسی چیز کی ضرورت تو نہیں۔

"بھابی!"

"ہاں۔" وہ رکے بغیر بولی اور میز پر گلاس اور جگ وغیرہ رکھنے لگی۔

"زمیلہ آئی ہے؟"

"ہاں۔"

"کھانا بنایا ہے۔"

"ہاں۔" وہ مصروف انداز میں سر ہلاتی چلی گئی۔

"کیا ہاں' ہاں' ہاں کرتی ہو۔" موبی نے ایک مخصوص انداز میں زمین پر پیر مارا تھا۔ حریم نے کوئی توجہ نہیں دی تھی۔ موبی نے پھر ٹھنک کر زمین پر پیر مارا۔

"بتاؤ' بتاؤ' بتاؤ۔"

"کیا بتاؤں۔" وہ پلیٹیں صاف کرتی بولی۔

"کچھ بھی۔" اب وہ مخصوص انداز میں تالی بجا رہا تھا۔ حریم نے کچھ الجھی نظروں سے موبی کی طرف دیکھا تھا' جانے کون سا احساس تھا۔ وہ کچھ سمجھ نہیں پائی تھی۔ موبی اب غصے کے عالم میں گول گول گھوم رہا تھا' حریم کو بعد میں احساس ہوا تھا۔ موبی غصے میں نہیں تھا۔ وہ آج بہت موڈ میں تھا اور اسی حساب سے خوشی کا اظہار کر رہا تھا۔ تالی بجاتا' زمین پر پیر مار کر ٹھنکتا۔

"موبی! چلو اندر' کیا کر رہے ہو یہاں۔" راحت بیگم چیل کی طرح موبی کی طرف لپکی تھیں۔ پھر اسے گھسیٹتی ہوئی کمرے میں بند کر کے آ گئیں۔ ان کا جسم پسینے میں گویا نہا چکا تھا۔ وہ سرخ گالوں کو دوپٹے سے پونچھتی اندر چلی گئیں۔ حریم بھی سر جھٹک کر کھانا لگانے لگی تھی۔

اس رات زمیلہ میکے میں رات گزارنے کے لئے نبیل کی منتیں کر رہی تھی۔ نبیل شاید دادی اور ماں کی وجہ سے انکاری تھا۔ تاہم کچھ دیر بعد زمیلہ کو رات رکنے کی اجازت مل گئی تھی۔

حریم ان کے لئے چائے بنا کر لائی تو زمیلہ ماں سے بجھی بجھی آواز میں مخاطب تھی۔

"میری امی' نہیں' وہ دو دو ساسیں ہیں۔ نبیل تو بہت اچھے ہیں' مگر ماں اور دادی کے سامنے بے بس' ویسے میں بہت خوش ہوں۔" ماں کو تسلیاں دیتی زمیلہ پر حریم کو ٹوٹ کر پیار آ گیا تھا۔ بھرم رکھنے کے چکر میں وہ ماں کو جھوٹی تسلیاں دلاسے دیتے ہوئے بار بار اس کی آنکھیں نم نم ہو رہی تھیں۔ جنہیں وہ ماں سے چھپانے کی کوشش میں ہلکان ہوتی جا رہی تھی' کچھ نہ بتانے کے باوجود راحت بیگم خود بخود گویا سب سمجھ گئی تھیں تو ان کے کندھے لمحہ بھر میں جھک گئے تھے۔ ماں کے دل نے سب ان کہی باتوں کو جان لیا تھا۔ اسی طرح حریم کے باپ کے کندھے بھی جھکے تھے' لب بھی خاموش رہنے لگے تھے۔ ہر ماں' ہر باپ بیٹی بیاہ کر بے بس اور مجبور ہو جاتا ہے۔ زبان گویا گروی رکھ دی جاتی ہے۔

راحت بیگم کا تمام تر غرور' طنطنہ جھاگ کی طرح بیٹھ گیا تھا۔ انہیں اپنی وہ زیادتیاں یاد آ رہی تھیں۔ طنز'

باتیں' حریم کا دل جلانا' جہیز کے طعنے دینے' وہ سب کچھ جو وہ حریم پر آزماتی رہی تھیں۔ وہ تو
بیٹی کو اس انداز میں مل رہے تھے۔

حریم واپس آرہی تھی' جب اس نے راحت بیگم کو کہتے سنا۔

" بیٹی! گھر تو تمہارا وہ ہی ہے۔ خود کو ان کی پسند کے سانچے میں ڈھال لو۔ اپنی برا
ہمت' برداشت اور صبر کا تمہیں بھی مظاہرہ کرنا پڑے گا۔"

حریم کے لبوں پر اک تلخ تبسم نے جھلک دکھائی۔ وہ آہستہ آہستہ سیڑھیاں چڑھ رہی تھی۔

*......*......*

حریم نے بابا اور بوا دونوں کے سامنے احسان حسن کا پرپوزل رکھا تھا۔ بابا تو کچھ نہ
البتہ بوا نے بڑی شدت کے ساتھ مخالفت کی تھی۔ حریم ان کے اتنے بھرپور ردعمل پر خفیف سی
" بٹو! حانی ہم پر بھاری نہیں۔ وہ "بابا" رہ گیا ہے میری حانی کے لئے۔" بوا شدید جذ
ہو رہی تھی۔

" بوا! حانی کو کسی قدردان کی ضرورت ہے۔ ایک ہمدرد انسان' جو اس کی معذوری کو
کرے' اس کا سہارا بنے۔ ٹھنڈے دل سے سوچیئے' زندگی تنہا تو نہیں گزاری جا سکتی۔" حریم
انہیں سمجھانے کی کوشش کی۔

" تو پھر زرجان سے بڑھ کر کوئی ہمدرد نہیں۔ اتنا نیک دل' اتنا شریف' بھلا اسے کوئی
نہیں ہوگا۔" بوا نے بڑی بے رحمی سے حانی کے دل کو ادھیڑا۔

" پلیز بوا!" حانی وہیل چیئر گھسیٹتی اندر آگئی۔

" آئندہ اس بات کو منہ سے مت نکالیے۔ زرجان بھیا ہمارے لئے کیا ہیں' آپ نہیں
نہیں سمجھیں گی۔" حانی بری طرح پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔

" بٹو! میں نے کچھ غلط کہا۔" بوا گھبرا گئیں۔

" آپ نے ٹوٹلی غلط بات کی ہے۔ زرجان بھیا کو سب نے کیا سمجھ رکھا ہے۔ وہ
عاری ہیں کیا؟ ان کے جذبات نہیں' احساسات نہیں' وہ کیا دل نہیں رکھتے' اور اس دل میں
کبھی جھانکنے کی کوشش نہیں کی۔" حانی تڑخ کر بولی۔

" ہمارا کیا قصور ہے بٹو! وہ تو فلک ناز نے......"

" پلیز بوا! ہم کسی اور موضوع پر بات نہیں کر سکتے۔" حانی' حریم کے چہرے کے
سرعت سے بولی۔

بوا ایک دم خفا ہو گئیں۔

" بھلا ہم کیا کریں' چپ شاہ کا روزہ رکھ لیں۔"

" فی الحال آپ چائے بنا کر لے آئیں۔"

" ہاں یہ ٹھیک ہے۔" وہ اٹھ کر چلی گئیں۔



" حانی! پھر تم نے کیا سوچا ہے۔ خالہ نے تم سے بات کی تھی نا۔" بوا کے جانے کے بعد حریم نے نرمی سے حانی کے افسردہ چہرے کی طرف دیکھ کر پوچھا۔

" ابھی فیصلہ نہیں کر پارہی ہوں' نہ جانے کیوں بابا کی تنہائی کا احساس آزردہ کیے دیتا ہے۔"

" تم اطمینان سے ہر پہلو پر غور کرلو۔ اتنی جلدی بھی کیا ہے۔" حریم نے محبت سے بہن کی پیشانی کو چوما۔

کچھ دیر بعد ماہیر لینے کے لئے آگیا تھا۔ سارے راستے وہ مسلسل بولتا رہا تھا۔ شاید کسی پریشانی سے پیچھا چھڑوانا چاہتا تھا۔

گھر آکر ماہیر سیدھا اوپر چلا گیا تھا۔ حریم' امی کے پاس تخت پر بیٹھ گئی تھی۔ میز پر چائے کے خالی کپ پڑے تھے۔ وہ سوچنے لگی تھی کہ کون آیا ہے۔

" فیفا آئی تھی۔" امی بغیر اس کے پوچھے خود ہی بتانے لگیں۔

" وہ جانے لگی تو زمیلہ آگئی۔ نبیل خیر سے پردیس چلا گیا ہے۔ بڑا دل چاہ رہا تھا' زمیلہ رات رک جاتی' مگر اسے گھر جاکر پورے کنبے کے لئے کھانا پکانا تھا۔ اس کی نند کو دیکھنے کچھ لوگ آرہے ہیں۔ اس لئے جلدی چلی گئی۔ میرے روکنے کے باوجود۔" ان کی آواز بہت نم تھی۔

" حریم!" وہ خاموشی سے سر ہلاتے ان کی بات سن رہی تھی' جب انہوں نے اس کے گھٹنے پر اپنا ہاتھ رکھ کر گویا اسے متوجہ کرنے کی کوشش کی۔

" جی امی!" حریم جانتی تھی' بیٹی کے جانے سے ان کا دل بھر بھر آرہا ہے۔

" بیٹیاں سبھی کو پیاری ہوتی ہیں۔ یہ ہم جیسی عورتیں کیوں نہیں سمجھتیں۔ پرائی بیٹیوں کو کچوکے لگاتے' ان کے دل دکھاتے ہوئے یہ کیوں نہیں سوچتیں' ہمارے اپنے آنگن کی چڑیاں بھی ایک دن پرائی ہوجائیں گی۔" انہوں نے دونوں ہاتھوں میں اس کا چہرہ تھام لیا تھا۔ حریم تو گویا دھک سے رہ گئی۔

" کتنی اچھی بیٹی ہو تم! اتنے سکھ تو مجھے زمیلہ نے نہیں دیئے۔"

" یہ تو میرا فرض ہے امی! کوئی احسان تو نہیں۔" حریم نے ان کے ہاتھ دونوں ہاتھوں میں لے کر ہولے سے دبائے۔

" زمیلہ آئی تھی' بہت الجھی الجھی لگ رہی تھی۔ بالکل ایسے ہی جس طرح تم شادی کے شروع دنوں میں چپ چپ رہتی تھیں۔ پھر آہستہ آہستہ تم نے اپنی موجودہ زندگی سے سمجھوتہ کرلیا تھا۔ اسی طرح زمیلہ بھی کرلے گی۔ ساری بیٹیاں سمجھوتے کے شربت کو امرت سمجھ کر پی لیتی ہیں۔" ان کی آنکھوں سے آنسو بہہ نکلے تھے۔

" تم بہت اچھی ہو حریم! ایک وعدہ مجھ سے کرو' کبھی موبی سے نفرت نہیں کروگی' کبھی اس سے کراہیت محسوس نہیں کروگی' کبھی اسے دھتکارنا مت' وعدہ کرو حریم!"

" امی! آپ ایسا کیوں سوچتی ہیں۔" حریم کے لئے امی کے یہ انداز نئے تھے۔

" بتاؤ نا موبی سے نفرت تو نہیں کروگی۔" وہ نہ جانے کون سی یقین دہانی چاہتی تھیں۔

"نہیں امی! کبھی نہیں۔"

"شکریہ تم نے میرے دل کو ٹھنڈک پہنچائی ہے۔ اللہ تمہاری آنکھیں ٹھنڈی کرے۔" انہوں نے بے ساختہ ہاتھ اٹھا کر اسے دعا دی تھی۔

"یہ دعائیں ہی زندگی کا حاصل ہوتی ہیں۔ زادِ راہ کے لئے آپ کی "دعا" ہی کافی ہے۔"

"جیتی رہو' خوش رہو' سدا آباد رہو۔" راحت بیگم کے رُوم رُوم نے گویا دعا دی تھی۔

"اب تم جاؤ' ماہیر انتظار کر رہا ہوگا۔" بیٹی کی بھیگی بھیگی آنکھوں اور خاموش لبوں نے گویا سارے کس بل نکال دیئے تھے۔ وہ پہلی والی راحت بیگم سے بہت مختلف نظر آ رہی تھیں۔ وہ بالکل البتہ کچھ کچھ ضرور بدل گئی تھیں۔ حریم کو زیادہ سے زیادہ اپنے قریب رکھتیں' ہر بات میں مشورہ کرتیں لیتیں۔ گویا حریم کے بغیر ان کا دن گزرنا محال تھا۔

آج صبح فیفا چلی آئی تھی۔ امی نے زبردستی اس کے سر میں مالش کی تھی۔ حریم کے سر میں رہنے لگا تھا۔ امی نے اس کی کنپٹیاں دباتے دیکھ کر آواز دی تھی۔ وہ اس کے سر میں تیل کی مالش کرنے لگی تھیں۔ فیفا اس منظر کو دیکھ کر حیران رہ گئی۔ امی' موبی کو کپڑے چینج کروانے اندر گئیں تو تیزی سے اسے دیکھنے لگی۔

"یہ کایا پلٹ کیسے؟"

"یقین نہیں آ رہا کیا؟" حریم بال سمیٹ کر کچن کی طرف بڑھ گئی۔ فیفا بھی اس کے پیچھے آئی۔

"نہیں۔"

"زمیلہ کو رخصت کر کے کچھ زیادہ تنہائی محسوس کرنے لگی ہیں۔"

"ہوں۔" فیفا نے ہنکارا بھرا۔

"زمیلہ کی زندگی میں در آنے والی مشکلات کا اندازہ کر کے تمہاری قدر ہوئی ہے۔"

"چلو دیر آید درست آید۔" حریم مسکرائی۔

"چائے پیو گی؟"

"ضرور۔"

"ابھی ادھر' کب تک جاؤ گی۔" اس نے چائے کے لئے پانی چولہے پر رکھا۔

"کچھ دن اور رہوں گی۔ پھر مسقط چلے جانا ہے۔"

"اچھا۔" حریم کو خوشی محسوس ہوئی۔

"میاں جی کے پاس چلی جاؤ گی۔ یہ تو اچھی بات ہے۔"

"ہوں' مگر میں جانا نہیں چاہتی۔" فیفا اداسی سے بولی۔

"مگر کیوں؟"

"امی کی وجہ سے' ان کی تنہائی کے خیال سے کبھی کبھی سوچتی ہوں۔ اگر میری جگہ کوئی بیٹا ہوتا تو تنہا تو نہ رہنا پڑتا۔" وہ یاسیت سے بولی۔



"تنہا کیوں؟" ہم ہیں نا۔ پھوپھو ہمارے پاس رہیں گی۔"

"ایسا ممکن نہیں۔" فیفا نے آزردگی سے کہا۔

"کیوں ممکن نہیں' ہم لوگ کیا غیر ہیں۔"

"وقت کے ساتھ ساتھ رشتے اور ترجیحات بدل جاتی ہیں۔" فیفا کی آنکھوں کی سطح گیلی ہونے لگی تھی۔

"مگر پھوپھو کے ساتھ ہمارا رشتہ مضبوط ہے۔ ماہیر کو پھوپھو سے بہت محبت ہے۔ تمہارے جانے کے بعد وہ پھوپھو کو تنہا نہیں رہنے دیں گے۔" حریم نے پلٹ کر اس کے شانے کو نرمی سے دبایا۔

"ایک بات کہوں؟"

"کیوں نہیں' اجازت لینے کی کیا ضرورت ہے۔" چائے بن چکی تھی۔ حریم نے چھان کر مگ میں چائے انڈیلی اور مگ فیفا کو پکڑا دیا۔

"مامی تمہارے معاملے میں نرم ہو گئی ہیں' مقام حیرت' شاید انہوں نے اس حقیقت کو قبول کر لیا ہے کہ وہ اب تمہارے رحم و کرم پر ہیں۔ انہوں نے سوچ لیا ہے کہ جب اکٹھے رہنا ہے' تو پھر خوشگوار ماحول میں خدمت کروائی جائے۔ زمیلہ کے جانے کے بعد ان کا دست راست کھو گیا ہے۔ دوسرے زمیلہ کو بہت بگڑی قسم کی سسرال ملی ہے۔ انہوں نے زمیلہ کو طعنے دے دے کر ادھ موا کر دیا ہے کہ ان دونوں ماں بیٹیوں نے تمہارے ساتھ بہت برا سلوک روا رکھا ہوا تھا۔ یہی بات امی' مامی کو سمجھانا چاہتی تھیں' مگر اپنے غرور میں انہوں نے اس وقت امی کی بات پر کان نہیں دھرے تھے۔ اب جبکہ زمیلہ کے ساتھ وہ ہی کچھ ہو رہا ہے جس کی شاید انہیں توقع نہیں تھی' اسی لئے مامی نے اپنا رویہ بدل لیا ہے۔ تاہم یہ بات تمہارے حق میں بہتر ہے' وہ دل کی بری نہیں ہیں۔ بس بدلتے حالات انسان کو بدمزاج کر دیتے ہیں۔ اب بھی دیکھ لو۔ زمیلہ کی ساس' نند کے طعنے سن سن کر انہوں نے زمیلہ کے نام مکان لگوانے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"کیا مطلب؟" حریم کی سانسیں گویا تھم گئی تھیں۔

"کون سا مکان؟"

"یہی جس کی چھت تلے ہم کھڑی ہیں۔"

"ہم کہاں جائیں گے۔" حریم گویا لرز کر رہ گئی۔

ماہیر کی ساری پریشانیوں کی وجوہات آنکھوں کے سامنے ناچنے لگی تھیں۔ حریم کو زور کا چکر آیا۔

*......*......*

"ماہیر! امی یہ مکان زمیلہ کے نام لگوانے لگی ہیں۔" وہ آنکھوں پر بازو رکھے' کمرے میں اندھیرا کئے لیٹا تھا۔ جب حریم کمرے میں داخل ہو کر اس کے قریب بیٹھتے ہوئے آہستگی سے بولی۔

"تمہیں اطلاع مل گئی ہے۔" وہ نیم وا آنکھوں سے اسے دیکھنے لگا۔

"جی۔" وہ ضبط کی کوشش میں ہلکان ہونے لگی۔

"ہم کہاں جائیں گے ماہیر!"

"غم کیوں کرتی ہو میری جان! اللہ کی دنیا بڑی وسیع ہے' کہیں تو ٹھکانہ مل جائے گا۔" وہ...
پریشان تھا' مگر حریم کو پریشان نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اسی لئے کچھ ہلکے پھلکے لہجے میں بولا۔

"مذاق نہ کریں۔ میرا دل بڑا آزردہ ہے۔" حریم گویا روہانسی ہوگئی۔

"یہ معمولی مسئلہ نہیں' ہم کہاں جائیں گے' کہاں رہیں گے۔"

"کرائے کے مکان بہت مل جاتے ہیں۔ کسی ایک کو ہم بھی ٹھکانہ بنالیں گے۔" وہ سنجیدہ... بولا۔

"عارضی ٹھکانہ' کرایوں کے جھنجٹ' گھر بدر' یہ سب کیسے ہوگا ماہیر!" اس کے آنسو بہت... باوجود ٹپ ٹپ گرنے لگے۔

"روتی کیوں ہو حریم! ابھی تو میں موجود ہوں۔ میرے ہوتے ہوئے یہ غم' یہ فکریں صرف... جب نہ رہا تو ساس' بہو خود ہی پریشانیاں' غم' فکریں نبٹاتی رہنا۔"

"پلیز ماہیر!" حریم چیخ پڑی۔

"کتنی مرتبہ کہا ہے' فضول مت بولا کریں۔ میرا دل لرزا کر رکھ دیتے ہیں۔"

"ایک تو اتنا سا دل ہے تمہارا' بات بہ بات کانپنے لگتا ہے' اسے مضبوط کرلو حریم۔" وہ ہلکے پھلکے... میں محض اس کی ٹینشن دور کرنے کی غرض سے بول رہا تھا۔ حالانکہ اس کی اپنی نیندیں اچاٹ ہو... رات رات بھر کروٹ کے بل سوچتا رہتا تھا۔ اسے پہلے اندازہ نہیں تھا' ورنہ زمیلہ کا رشتہ کم از کم... ہونے دیتا۔

"تم روتے ہوئے کتنی خوبصورت لگتی ہو۔ مجھے پہلے اندازہ نہیں تھا' ورنہ کبھی کبھی تمہیں... کوشش ضرور کرتا۔" ماہیر نے اس کے گالوں پر پھسلتے تمام تر آنسو سمیٹ لئے۔

"ہونہہ! مجھے رلانے کی کوشش مت کیجئے گا۔" وہ وارننگ دینے والے انداز میں بولی۔

"ابھی تو خود روئی ہو۔" ماہیر نے اسے چھیڑا۔

"اپنی مرضی سے روئی ہوں۔"

"اچھا۔ یہ بتاؤ' تمہیں کس بات پر زیادہ رونا آسکتا ہے۔" ماہیر کا اپنا بھی دھیان اس... مسئلے سے ہٹ چکا تھا۔

"اگر مجھے کوئی ڈانٹے تو میں بہت روؤں گی۔" حریم نے سوچ کر بتایا۔ وہ خود بھی کچھ... اتنی اہم پریشانی کو بھول چکی تھی۔ یہ سب ماہیر کی قربت کا اعجاز تھا۔ حریم سارے دکھ' ساری... دیکھ کر بھول جاتی تھی۔

"اس کے علاوہ۔"

"اگر مجھے چوٹ لگے گی تو میں پھوٹ پھوٹ کر روؤں گی۔" وہ معصومیت سے بولی۔

"تمہیں آئندہ زندگی میں کس بات پر زیادہ دکھ ہوگا۔" ماہیر بازوؤں کا تکیہ بنائے اس کی... دھلائی آنکھوں میں دیکھتا ہوا بولا۔



"اگر خدانخواستہ میری ممتا کو تڑپنا پڑے تب میں صبر اور ضبط کا مظاہرہ نہیں کر سکوں گی۔" حریم کی آنکھیں پھر سے گیلی ہونے لگیں' کسی نومولود کی سسکی نے اسے بے ساختہ رلا دیا۔

"یہ بتاؤ' اگر میں نہ رہا تو تمہیں کتنا دکھ ہوگا؟"

"پلیز ماہیر!" حریم سچ مچ مشتعل ہوگئی۔

"بہت ماروں گی آپ کو میں' جان سے ماردوں گی۔"

"سچ بتاؤ نا حریم!" ماہیر نے اصرار کیا۔

"کتنے دن تک یاد رکھو گی؟"

"ماہیر۔" وہ غصے سے اٹھ کر باہر جانے لگی تھی۔ ماہیر نے سرعت سے اس کا ہاتھ پکڑ لیا۔

"بتادو۔" اس نے پھر سے حریم کو چھیڑا۔

"تم کیا بتاؤ گی' میں بتاتا ہوں۔" وہ اس کے چمکیلے ریشمی بالوں میں ہاتھ پھیرتا کھوئے کھوئے لہجے میں بولا۔

"اتنی یادیں چھوڑ کر جاؤں گا۔ تمہارے آس پاس کہ چاہ کر بھی پیچھا نہ چھڑا سکو گی۔"

"ماہیر!" حریم کے لب پھڑپھڑائے اور وہ پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی تھی۔ ماہیر سچ مچ گھبرا گیا۔

"یار میں تو مذاق کر رہا تھا۔"

"چاہے کسی کے دل پر کیا گزرے' آپ کا مذاق ٹھہرا۔"

"سوری یار' ویری سوری۔" ماہیر نے اسے گدگدانا چاہا۔

"معاف کر دو نا۔ یہ لو کان بھی پکڑ لئے۔ کیا ناک بھی پکڑوں۔" وہ حریم کے دونوں کان پکڑے پوچھ رہا تھا۔ حریم خفا خفا سی ہنس پڑی۔

"یوں ہنستی رہا کرو۔ تمہاری ہنسی میں میرے لئے زندگی ہے۔" وہ مخمور سا اسے دیکھے گیا۔

"ایسے کیا دیکھ رہے ہیں۔" حریم بری طرح جھینپ گئی۔

"اول روز کی طرح دمکتی ہو۔ معصوم حسین' کھلی کھلی آنکھوں سے حیرانی سے دیکھتی ہوئی۔ گویا کوئی ننھا بچہ پالنے میں سے جھانک رہا ہو۔ دنیا کو حیرانی سے دیکھ رہا ہو۔ شاید یہ سوچتا ہو کہ میں کن لوگوں کے بیچ آ گیا ہوں۔ یہ میرے رہنے کی جگہ تو نہ تھی۔ مجھے تو کسی محبت کے باغ میں ہونا چاہیے تھا۔ جس پر چبھتی دھوپ کا بھی سایہ نہ پڑتا۔ بادل اپنے پر ہر وقت پھیلائے رکھتے' دائمی الفتیں میرے اردگرد ہوتیں' مجھے ...اور سختیوں کا سامنا نہ کرنا پڑتا۔ لوگوں کے دھوپ چھاؤں جیسے رویئے میرا معصوم شفاف اور بے ریا ...نہ دکھاتے۔"

"آپ کو ایک 'فن' بہت اچھی طرح آتا ہے۔" حریم کے عارضوں پر تپش دہکنے لگی۔

"مجھے تو بہت سے فن بہت ہی اچھی طرح آتے ہیں۔ کہو تو سارے جوہر دکھا دوں؟" وہ شرارت سے مسکرایا۔ حریم کو لگا اس کے اردگرد پھولوں کے کئی کنج مسکرا اٹھے ہیں۔ وہ بہت کم کم مسکراتا تھا اور اس کی مسکراہٹ دیوانگی کی حد تک پاگل کر دینے کی کشش رکھتی تھی۔

"ایک بات تو بتائیں۔"

"صرف ایک بات' میں تو ساری رات جاگنے اور باتیں سنانے کے لئے تیار ہوں۔ تم کئی ہزار پوچھ سکتی ہو۔" وہ خوشدلی سے بولا۔ اس وقت وہ ساری فکریں گویا بھلا چکا تھا۔

"کبھی آفس میں کسی کولیگ کے ساتھ......" وہ دبی دبی مسکان لبوں کے گوشوں میں دبائے رکی۔

"کیا؟" ماہیر نے آنکھیں پھیلائیں۔

"کبھی آفس میں کسی ساتھی خاتون کے ساتھ دل لگی کی ہے؟"

"تم مجھے ایسا سمجھتی ہو۔" ماہیر مصنوعی صدمے سے بے حال ہوا۔

"ایک بات پوچھی ہے۔" حریم ہنسی۔

"آپ کو ایسا ہرگز نہیں سمجھتی' غم مت کھائیے۔"

"نہیں' کبھی نہیں۔"

"یقین نہیں آتا۔" حریم نے چھیڑا۔

"یہ جو میرا دل ہے نا' اک طوفان سے بھرا ہوا ہے۔" ماہیر نے بھوری آنکھوں میں شوق کے سارے رنگ بھر لئے۔

"طوفان۔" حریم حیران ہوئی۔

"تمہاری محبت کا طوفان' جوشیلا ٹھاٹھیں مارتا۔ تم ایک اطمینان رکھو' یہاں فتح مندی کا جھنڈا آسان نہیں۔ بڑی سنگلاخ زمین ہے اس دل کی۔ اس میں صرف تمہاری حکومت ہے' روز روز ہم حکومت نہیں بدلواتے۔"

"اس سخاوت کا شکریہ" حریم کی آنکھیں بھر آئیں۔

"اس فصاحت اور بلاغت کا بھی شکریہ' میں نے آج تک ایسا شخص نہیں دیکھا' جو لفظوں کی بنت دلوں پر بہت حسین اور گہرے نقش ونگار بناتا ہے۔ زندگی کے حسن کو گہن لگانے والے بہت ہوتے ہیں' زندگی کے حسن کو پنہاں کرنے والے بھی بہت ہوتے ہیں اور زندگی کے اصل رنگوں سے آشنا کرنے والے کوئی کوئی ہوتے ہیں۔ میں نے انسانیت سے پیار کرنے والے صرف دو مرد دیکھے ہیں۔ ایک آپ' سائبان ہو۔ زندگی کے ساتھی ہو اور اک ایسا مرد ہے' جس سے کوئی تعلق نہیں۔ اک بے نام سا بندھن اور اس کے دل میں اللہ کے بندوں کے لئے بڑا درد بھرا ہے۔" حریم سوچوں کی کشتی میں سوار بہت دور گئی تھی۔

"اے حریم!" آج شام جلدی نہیں دریچے میں اتر آئی۔" ماہیر کی نظریں بالکونی کی کھڑکی سے شام پر تھیں۔

"ہاں' شاید۔"

"تو پھر سوتے ہیں نا۔" وہ اسے بازوؤں کے حصار میں لے چکا تھا۔ حریم قدرے پھڑ پھڑائی



"امی کو دوا دینی ہے۔" اسے اچانک اپنے بھولے ہوئے کام یاد آنے لگے۔

"خادم کس لئے ہے۔ تم آرام کرو' میں دودھ اور دوا دے آؤں گا' تھک جاتی ہونا حریم!"

"نہیں تو' تھکن کیسی' اپنے گھر کے کام ہیں۔" حریم نے لاپروائی سے کہا۔

"میں نے تمہیں کوئی سکھ نہیں دیا۔ جی تو چاہتا ہے' تمہیں مہارانی بنا کر رکھوں۔ نوکروں کی فوج تمہارے اردگرد ہو' پر یہ خالی والٹ۔"

"میں خدانا خواستہ کیا لولی لنگڑی ہوں۔ سارے کام خود کر سکتی ہوں۔ مجھے نوکروں کی فوج بھرتی کروا کر ایوارڈ لینا ہے کسی سے۔" وہ خوشدلی سے بولی تھی۔ ماہیر کے احساس اور خیال رکھنے کے یہ انداز حریم کی ساری تھکن اتار دیتے تھے۔

"تم پر کاموں کا اضافی بوجھ ہے۔ کیا اتنا بے خبر سمجھتی ہو۔ یہ ماسی مکار آئے دن سیلری پیکیج بڑھانے کی بات کرنے لگتی ہے۔" ماہیر کو ماسی پر شدید تاؤ آیا۔ آج پھر ماسی صبح صبح راستہ روکے کھڑی تھی۔

"یہ تو معمولی مسئلہ ہے۔ سب سے بڑی پرابلم جو سر پر تلوار کی طرح لٹکی ہے' اس کی طرف دھیان کیوں نہیں دیتے۔" حریم کو اچانک اس چھت کے پرائے ہو جانے کے خیال نے بری طرح متوحش کر دیا۔

"امی نے ہمارے بارے میں ایک لمحے کے لئے بھی نہیں سوچا۔"

"زملیہ کے آنسو انہیں کچھ اور سوچنے دیتے تو تب وہ کسی اور طرف دھیان دیتیں۔" ماہیر بھی لحہ بھر کے لئے کسی گہری سوچ میں ڈوب گیا۔

"یہ بیٹیاں اپنی پریشانیوں کی ساری پوٹلیاں سسرال سے اٹھا لاتی ہیں۔ یہ کہ بغیر سوچے میکے میں بوڑھے پر جھکتی ماں' دہلیز پر نظریں لگائے باپ تو کسی خوشگوار خبر کا منتظر ہوتا ہے' بیٹی کی صرف مسکراہٹ دیکھنا چاہتے ہیں۔ آنسو انہیں توڑ کر رکھ دیتے ہیں۔ انہیں لحہ بھر میں عمر رسیدہ بنا دیتے ہیں' جس طرح امی کی کمر جھک گئی تھیں۔ شانے ڈھلک گئے تھے۔ وہ تو صرف کچھ دنوں میں برسوں کی بیمار دکھائی دینے لگی تھیں۔ زملیہ کی آنکھ کے آنسو ان کے لئے ریت کی دیوار ثابت ہوئے تھے۔ لمحوں میں گر جانے والی دیوار۔" حریم غمزدہ سی سوچ جا رہی تھی' نہ جانے کیوں اس کے باپ کے بوڑھے چہرے پر پھیلی بے بسی راحت بیگم کے چہرے پر دکھائی دینے لگی تھی۔

"نہ ساس کو جھمکا دیا نہ بالی' اکلوتی نند کے لئے ایک چھلا تک نہیں نصیب ہوا۔ کیا اتنے حالات خراب تھے بھائی صاحب۔" مہندی کی رات بابا سے راحت بیگم بڑی معصومیت سے مخاطب ہوئی تھیں۔ بابا کے چہرے پر زردی بال کھول گئی تھیں' وجود شرمندگی کے عالم میں تھرتھرانے لگا تھا۔ چال میں لڑکھڑاہٹ تھی۔ پیشانی عرق ندامت سے تر تھی اور وہ لب سیئے چپ چاپ ایک اندھیرے کونے کی طرف بڑھ گئے تھے۔ وہی اندھیرے اب راحت بیگم کے اردگرد چکرانے لگے تھے' مگر ان اندھیروں کی لپیٹ میں حریم کا وجود نہیں آنے والا تھا۔

*.....*.....*

بڑے دنوں بعد آج وہ نفیسہ پھوپھو کے گھر آئی تھی۔ گھر پر ہو کا عالم تھا۔ حریم نے بڑے کمرے میں

جھانکا۔ پھوپھو اور فیفا اس کی توقع کے مطابق بڑے کمرے میں تھیں۔ ڈھیروں سامان بکھرا پڑا تھا۔ [illegible] تیزی سے کپڑوں کے ڈھیر سمیٹ رہی تھی۔ اسے دیکھ کر خیر سگالی کے طور پر مسکرائی۔

"آؤ حریم! رک کیوں گئیں۔"

"آپ کہیں جا رہی ہیں پھوپھو!" وہ اس قدر حیران ہوئی تھی کہ سلام کرنا ہی بھول گئی۔

"ہاں بیٹی۔" پھوپھو نے کپڑوں کے ڈھیر کو ایک طرف رکھ کر حریم کے لئے جگہ بنائی۔

"یہ سب ان دونوں کی ملی بھگت ہے، مجھے کچھ بھی بتانا مناسب نہیں سمجھا۔ بالا ہی بالا فیفا اور [illegible] (داماد) نے تمام معاملہ نبٹایا ہے۔" وہ اداسی سے کہہ رہی تھیں۔

"خیریت تو ہے؟ میں کچھ سمجھی نہیں۔" حریم ہونق پن سے فیفا کی طرف دیکھنے لگی تھی جو کہ [illegible] ہنسے جا رہی تھی۔

"سہیل نے میرا اور امی دونوں کا ویزا بھجوایا ہے۔ ان کا اپنا تو کوئی ہے نہیں۔ بزرگوں کی خدمت کرنے کا انہیں بڑا ارمان تھا، مگر امی کو داماد سے خدمت کروانا پسند نہیں، جانا نہیں چاہتی تھیں۔ بڑی [illegible] کا سامنا کر کے منوایا ہے۔" فیفا نے اس کی حیرانی دور کی۔

"یہ تو اچھی بات ہے پھوپھو! آپ فیفا کے پاس رہیں گی۔ دونوں کے دلوں کو اطمینان رہے گا۔" حریم شگفتگی سے بولی۔

"خاک اچھی بات ہے۔ بڑھاپے میں پردیس جاؤں، اپنے دیس کو چھوڑ دوں۔" پھوپھو ناراض ہوئیں۔

"جانا تو آپ کو پڑے گا۔ سہیل نے اتنی محبت سے بلوایا ہے۔"

"اس کی محبت پر کوئی شک نہیں، اللہ نے بیٹوں سے بڑھ کر داماد دیا ہے۔" نفیسہ پھوپھو نے [illegible] کہا۔

"ارے باتوں میں لگ گئی۔ چولہے پر چائے کا پانی رکھا ہے۔ حریم چپکے سے نکل مت جانا، تم [illegible] لئے "انگوری" لے کر آتی ہوں۔" نفیسہ پھوپھو پشتم پشتم کچن کی طرف بھاگیں۔

"کب تک روانگی ہے؟"

"دو مہینے تک۔" فیفا نے بتایا حریم استری پکڑ کر کھڑی ہو گئی تھی۔

"میں تمہاری کچھ ہیلپ کروا دیتی ہوں۔"

"حریم! رہنے دو، ابھی کر لیتی ہوں۔ پلیز شرمندہ نہ کرو۔" فیفا بوکھلا کر اسٹینڈ کی طرف بڑھی۔

"ابھی دیکھنا، فٹافٹ تمہاری پیکنگ ہو جائے گی۔"

"کپڑے پریس میں کرلوں گی۔ تم بیگ میں یہ کتابیں اور رسائل وغیرہ رکھ دو۔" فیفا [illegible] کر آسان سا کام حریم کو بتایا۔

"کپڑے کیوں نہیں؟"

"رات کو استری کروں گی۔" فیفا بڑی سی کپڑوں کی گٹھڑی کو الماری میں ٹھونس آئی۔



"امی کہاں ہیں؟"

"مونی کے پاس۔"

"مونی ٹھیک تو ہے؟" فیفا نے فکرمندی سے پوچھا۔

"ہاں پہلے سے بہتر ہے۔"

"فیفا! ایک بات پوچھوں؟" حریم نے کچھ جھجک کر آہستگی سے کہا۔

"کیوں نہیں، بلا جھجک پوچھو۔"

"زوباریہ تمہاری دوست تھی؟"

"زوباریہ" فیفا ایک دم چونکی۔ "تمہیں کس نے بتایا ہے؟"

"زمیلہ نے۔"

"اوہ" فیفا نے ایک گہری سانس کھینچی۔

"کیا کچھ بتایا ہے؟"

"زیادہ نہیں، بس اتنا کہ تم ماہیر اور زوباریہ پندرہ سولہ سال اکٹھے رہے ہو، یعنی ہم جماعت۔" حریم نے سرسری انداز میں بتایا۔

"ہوں۔" فیفا کے چہرے پر عجیب سے تاثرات نمودار ہوئے۔

"زوباریہ پہلے میری سہیلی تھی، بہت گہری، اکلوتی فرینڈ۔ پھر اس نے زمیلہ کے ساتھ دوستی کر لی۔ [illegible] چھوڑ دی۔" فیفا کسی یاد کے زیر اثر ڈسٹرب ہو گئی تھی۔

"جانتی ہو کیوں؟" فیفا گویا اس ماحول سے کچھ پل کے لئے کٹ کر رہ گئی تھی۔

"کیوں؟" حریم کے لبوں سے سرگوشی نما آواز نکلی۔

"ماہیر کے لئے، ماہیر تک پہنچنے کے لئے سیڑھی کی تلاش تھی اسے، جو زوباریہ کو ماہیر تک پہنچانے میں [illegible] کام کرتی۔ کسی ایسے وجود کی ضرورت تھی، زوباریہ کو۔"

"پھر کیا ہوا؟"

"زوباریہ کو زمیلہ نام کی سیڑھی مہیا ہو گئی۔ اس نے میرے ساتھ پندرہ سولہ سالہ تمام تعلقات ختم کر [illegible] میری اور ماہیر کی بڑی انڈر اسٹینڈنگ ہوا کرتی تھی۔ زوباریہ کو بہت حسد رہتا تھا کہ ماہیر مجھے اتنی [illegible] دیتا ہے۔"

"پھر" حریم کے ہونٹ ذرا دیر کو وا ہوئے۔

"[illegible] جنون کی حد تک عشق لاحق ہو گیا تھا زوباریہ کو ماہیر سے، تب وہ تمہارے ساتھ منسوب تھا اور اس [illegible] گھر کے افراد جانتے تھے۔ زوباریہ اس جنون میں پاگل ہو رہی تھی۔ دوران تعلیم ہی شادی [illegible] کا بھوت سوار ہو گیا تھا۔ اس کی ماں کو خبر ہوئی تو وقت شاید ہاتھوں سے پھسل چکا تھا۔ ایک مڈل کلاس [illegible] کی ماں کیسے اپنا داماد بنا لیتی جس کی ابھی تعلیم بھی ادھوری تھی۔ انہوں نے شاید بیٹی کو بہت [illegible] کوشش کی تھی۔ زوباریہ نے دو مرتبہ خودکشی کرنے کی کوشش کی۔ جب زوباریہ کی ماں بیٹی کے

ہاتھوں بے بس اور مجبور ہوگئی تو اس نے ماہیر سے ملنے کا فیصلہ کرلیا' نہ جانے کب کیسے اور کہاں ماہیر کو دیکھا اور پسند کرلیا۔ زوباریہ کی ماں کو حریم جمال کا ماہیر عالم پسند آ گیا۔

پھر ایک دن کیا ہوا۔ زوباریہ کی ماں میڈم تابندہ لش پش کرتی لمبی سی گاڑی میں چلی آئی۔ ساڑھی پہنے' خوشبوؤں میں لپٹی اس دراز قد' مغرور عورت کو دیکھ کر مامی جان کے ہاتھ پیر پھول گئے۔ چمکتی دمکتی شے سے بڑی جلدی متاثر ہو جاتی تھیں۔ میڈم تابندہ خالی ہاتھ نہیں آئی تھیں۔ پھلوں اور مٹھائی کے ٹوکروں سمیت آئی تھیں۔ ملازمائیں بڑے بڑے شاپنگ بیگ اٹھائے گاڑی سے نکال کر تخت پر رکھ رہی تھیں۔ مہنگے ترین کپڑے' زیور کے ڈبے' مردانہ کپڑوں کے الگ سے شاپر' پرفیوم نجانے کیا کچھ میں ابھی بند پڑا تھا۔ مامی اور زمیلہ کے چہرے جوش و جذبات سے رنگ بدل رہے تھے۔ ان کے دھیان میں بھی نہیں تھا کہ زوباریہ کی ماں میڈم تابندہ ابھی کیا کہنے والی ہیں۔

میڈم تابندہ نے ایک نظر کپکپاتی' بوکھلاتی مامی اور زمیلہ پر ڈالی۔ اپنے پرس سے وہ ایک مخملی ڈبیا نکال رہی تھیں۔ ہیرے کی جگمگاتی انگوٹھی نے ان کی آنکھیں چکا چوند کر دی تھیں۔ انگوٹھی بہت خوبصورت تھی ہیرے اس میں جگر جگر کر رہے تھے۔ روشنیاں ویسے بھی آنکھوں کو چندھیا دیتی ہیں۔ ان کی آنکھیں چندھیانے لگی تھیں۔ انگوٹھی مردانہ تھی۔ بڑی اعلیٰ سوچ رکھنے والے ڈیزائنر نے تیار کی تھی شاید۔ اور میڈم تابندہ ان کے قدموں سے دھیرے دھیرے زمین کھینچ رہی تھیں۔

"آج سے ماہیر عالم اور زوباریہ درانی ایک دوسرے سے منسوب ہوئے۔ اس بات کو پکے کاغذ پر لکھ لیں۔"

مامی اور زمیلہ گویا ششدر سی اس عورت کا منہ دیکھتی رہ گئیں۔

*......*......*



"یہ آپ کیا کہہ رہی ہیں؟" اس جھٹکے سے سنبھل کر مامی نے تیز لہجے میں کہا۔

"تم اچھی طرح سے سن بھی چکی ہو اور سمجھ بھی چکی ہو۔ میں بار بار ایک بات کو دہرانے کی عادی نہیں۔" میڈم تابندہ کے لہجے میں ازلی رعونت در آئی۔ اب وہ سر جھٹکتے ہوئے اردگرد کا جائزہ لے رہی تھیں۔

"خوش نصیبی تمہارے دروازے پر خود چلی آئی ہے۔ اپنے قدموں پر چل کر' شکرانے کے نوافل پڑھو' زوباریہ درانی کی نظر انتخاب تمہارے بیٹے پر ٹھہر گئی ہے۔"

"خوش نصیبی' ہونہہ...... ہماری جوتی کو بھی پروا نہیں' ماہیر عالم بیٹا ہے میرا' بکاؤ مال نہیں کہ تمہارے جیسی رئیس عورت کے ہاتھ بیچ ڈالوں۔" مامی کا بھی ازلی جلال عود آیا' ابھی تک وہ زوباریہ کی ماں سمجھ کر خاموش اور کچھ شاک کی وجہ سے مہر بہ لب تھیں' زمیلہ برابر ماں کو خاموش رہنے کا اشارہ کر رہی تھی۔ دراصل زوباریہ سے دوستانے کے ناتے اس نئی رشتہ داری کے متعلق پہلے سے ہی سوچ رہی تھی یا پھر زوباریہ نے اسے ہمراز بنا لیا تھا۔ جو بھی وجہ تھی البتہ ایک چیز واضح ہوگئی تھی کہ زمیلہ اس رشتہ داری پر بہت خوش تھی اور اپنا اسٹیٹس ایک جھٹکے میں ہائی ہو جانے کی وجہ سے پر جوش تھی۔

"اپنے بیٹے سے تو پوچھ لو' امیر زادیوں کو ورغلاتے وقت غیرت نہ آئی۔ راتوں رات آسمان پر پہنچنے کے خواب دیکھتا ہے' تمہارا بیٹا۔ ایسے ہی تو زوباریہ پاگل نہیں ہو رہی۔ کوئی بات ہے دونوں کے درمیان' دو مرتبہ محض میری ضد میں اور مجھے رضامند کرنے کی کوشش میں خودکشی کر چکی ہے۔ اس رشتے پر مجھے اعتراض نہیں ہے۔ ماہیر ذہین ہے' قابل ہے' سب سے بڑھ کر خوبرو ہے۔ ہماری سوسائٹی کے سارے رنگ سیکھ جائے گا۔" وہ دور تک پلاننگ کر رہی تھیں۔ مامی کے غصے کو انہوں نے کوئی اہمیت نہیں دی تھی' زمیلہ نے سیڑھی سے اترتے ہوئے ایک اور منظر دیکھا۔ میڈم تابندہ آہستہ آہستہ چلتے ہوئے عین مامی کے مقابل آ کھڑی ہوئیں۔ پھر انہوں نے مامی کا ہاتھ پکڑ کر بغور دیکھا۔ مامی کی تیسری انگلی میں سے ایک انگوٹھی اتار دی اور پھر شاہانہ تمکنت سے پلٹتے ہوئے بولیں۔

"یہ رنگ میں زوباریہ کو تمہاری طرف سے پہنا دوں گی۔ آج سے یہ رشتہ پکا سمجھ لو۔ ماہیر عالم کی زوباریہ سے منگنی ہو چکی ہے۔ اس بات کو ذہن نشین کرلو۔ شادی دس سال بعد کروں گی۔ یاد رہے پورے دس سال بعد' ابھی زوباریہ کو بہت سا پڑھنا ہے۔ اس کے ابراڈ جانے کی تیاریاں مکمل ہیں۔ اس عرصے کے دوران میں ماہیر کو اسٹیبلش ہوتے دیکھنا چاہوں گی۔ دس سال میں وہ کتنی ترقی کرے گا۔ کتنا آگے بڑھے گا

اس معاشرے میں اپنا مقام بنانے کیلئے ابھی وقت درکار ہوگا۔ ویسے بھی مجھے ان لوگوں سے نفرت ہے جو سیڑھیوں کی تلاش میں تاک لگائے ہوتے ہیں۔ ایسے لوگ کبھی کامیاب نہیں ہوتے۔'' انہوں نے ... میں مامی کی طرف دیکھ کر کہا۔

'' ماہیر آج سے ہمارا ہوا' یاد رکھنا۔''

'' ابھی اور اسی وقت میرے گھر سے نکل جاؤ۔ زبان کھینچ لوں گی تیری۔ بڑی آئی میرا ... والی۔'' مامی کا بس نہیں چل رہا تھا ورنہ شاید میڈم تابندہ کا میک زدہ چہرہ نوچ لیتیں۔

'' تیرے لئے تو میں اتنے سال پالتی پڑھاتی رہی ہوں' جوان ہوگا تو تجھے طشتری میں سجا کر دے گی۔ اپنی آوارہ اور بدلحاظ بیٹی کو سمجھا لینا۔ عزت داروں کی لڑکیاں اپنے منہ سے کسی غیر محرم سے ... اقرار کریں تو انہیں ہمارے معاشرے میں طوائف کی گالی دی جاتی ہے۔ آوارہ اور اوباش عورت ... ہے۔ چھی تھو۔''

'' بس رک جاؤ۔ خاموش ہوجاؤ' مزید ایک لفظ مت کہنا۔'' میڈم تابندہ نے گویا اپنے ضبط کو ... حد تک آزما ڈالا تھا۔

'' وہ بے وقوف ہے اور مجھے اپنی بے وقوف بیٹی کے ہر احمقانہ فیصلے پر مہر لگانی پڑ رہی ہے۔ ... ماں ہو' میں بھی ایسی ہی ماں ہوں۔ یوں سمجھ لو' مجبور اور بے بس۔'' میڈم تابندہ' مامی کی مزید گوہر افشانی سننے کیلئے رکی نہیں تھیں تاہم جاتے جاتے بھی انہوں نے آخری دفعہ بھی جتا دیا تھا۔

'' زوباریہ کو اپنی ہونے والی بہو سمجھنا۔ خبردار جو کوئی لفظ میری بیٹی کیلئے تیری زبان سے نکلا۔''

'' آخ...... تھو' تیرے ہلکے کردار کی بیٹی' میری جوتی کے برابر۔'' مامی نے دھاڑ کر کہا تھا۔

'' میرا بیٹا اعلیٰ سوچ رکھنے والا سچے موتی جیسے دل کا مالک' اس کیلئے تو میں آبگینہ لاؤں گی۔ ... کے پانی جیسی صاف اور نفیس' تم اپنی دولت سمیت بیٹی کو گھر میں رکھو۔'' مامی گویا ہوا کے ہاتھ ... تک سارا زہر سارا طیش پہنچا دینا چاہتی تھیں۔

'' وہ چلی گئی ہیں امی! اب تو بس کریں' گھر آئے مہمان کے ساتھ کوئی یوں بھی کرتا ہے۔'' ... پھٹ پڑی۔

'' پانی تک نہیں پوچھا۔''

'' مہمان......'' مامی نے زہر خند لہجے میں کہا۔

'' نیلا تھوتھا نہ گھول کر پلاتی' کیسے منہ پھاڑ کر کہہ دیا بدبخت نے۔ ماہیر ہمارا ہوا' آگ پڑے منہ میں' ستیاناس' کیسے غرور سے بول رہی تھی۔ رشتہ پکا ہوگیا' ہونہہ۔''

'' آپ نہ جانے کس دور میں زندہ ہیں' لوگ ترقی کیلئے بیساکھیاں ڈھونڈتے ہیں' سیڑھی ... ہیں۔ ادھر قسمت خود بخود مہربان ہو رہی ہے' مگر قدر نہیں کسی کو' تمام عمر ایک کنویں میں گزار دیں۔ ... میں سے مت نکلیے گا' ساری زندگی قرض لے کر گزارا کیا ہے۔ مہینے کے آخری ہفتے میں کنگال ہو ... ہیں۔ بھائی بھی تمام عمر ایک مدار میں گردش کرتے رہیں گے۔'' زمیلہ بلند آواز میں چیخ رہی تھی۔



'' بکواس نہ کر...... پہلے پہلے ہی دماغ پلپلانے لگا ہے' چل جا' اسکواش بنا کر لا۔'' مامی ہانپتے ہوئے تخت پر بیٹھ گئیں۔ میں بھی ان کے قریب چلی آئی تھی۔ انہوں نے مجھے دیکھا اور پھر سے شروع ہوگئیں۔

'' منع کیا تھا اس ناہنجار کو' نہ امیروں سے دوستیاں گانٹھ' بھگت لے نتیجہ اب' تحفے بٹورتی رہی ہے۔ سونے کا لاکٹ دے کر گئی تھی پرسوں زمیلہ کو۔ بھلا بتا فیفا! ہمارا اور زوباریہ کا کوئی جوڑ بھی ہے۔'' وہ زمیلہ سے سخت جلی بیٹھی تھیں۔ اول روز سے ہی انہیں زمیلہ اور زوباریہ کی دوستی پسند نہیں آئی تھی۔

'' پہلے تیرے ساتھ چمٹی رہی' پھر زمیلہ کے گلے کا ہار بن گئی۔''

'' اسی مقصد کیلئے تو وہ زمیلہ سے دوستانہ جوڑے بیٹھی تھی۔'' میں نے دبی آواز میں کہا تھا۔ مبادا زمیلہ سن کر بپھر نہ جائے۔ ان دنوں وہ زوباریہ کیلئے اسی طرح حساس ہو رہی تھی۔

'' میں بھی ان کے مقاصد پورے ہونے نہیں دوں گی۔'' مامی نے اپنے ارادے ظاہر کئے تھے۔

'' کیا فرق پڑے گا' بھائی سے اس کی شادی نہ ہوئی تو کوئی اور انہیں اپنے سرکل میں معیار کے مطابق مل جائے گا' نقصان تو سراسر آپ کا ہوگا۔ کبھی ان کا محل دیکھیں نا' تو رات بھر نیند نہ آئے آپ کو۔'' زمیلہ کچن سے لپکی باہر آئی تھی۔

'' ہمیں محلوں کی کہانیاں نہ سناؤ بیٹی! اپنے دل کے ٹکڑے کو کیسے انہیں سونپ دوں۔'' جوش نکالنے کے بعد اب وہ مسلسل رونے دھونے میں مصروف تھیں۔

'' پوری برادری میں واہ واہ ہوجانی تھی۔ خاندان والے بس رشک کرتے رہ جاتے۔ نوابوں کی طرح ٹھاٹھ سے رہتا تھا محل میں۔ وہ گھر زوباریہ کے نام ہے۔ زوباریہ کے ڈیڈی کا تھا نا۔ اس کی مما تو دوسرے گھر میں ہوتی ہیں۔'' زمیلہ گویا خیالوں میں زوباریہ کے محل کی راہ داریوں میں گھوم رہی تھی۔

'' آپ نے اس عزت' شان اور ٹھاٹھ باٹ کو ہاتھوں سے نکال دیا ہے۔ اتنے امیر گھر سے بھولا کر تو آپ کی ساری حسرتوں کی تسکین ہوجانی تھی۔ شوق سے میکے اور پورے سسرال میں دھوم مچا دیتیں۔ سونے سے لاد کر رکھ دینا تھا زوباریہ نے آپ کو۔'' وہ ماں کی سوئی ہوئی شوبازی کی عادت کو جگانا چاہتی تھی' مگر مامی بھی شاید کوئی اٹل فیصلہ کئے بیٹھی تھیں۔

'' بھولا نہیں تھی...... بیٹے کو رخصت کرنا تھا۔ وہ بھی ہمیشہ کیلئے۔ کیا احمق سمجھ رکھا ہے مجھے۔'' مامی بھڑک کر بولیں۔

'' حریم کے گھر سے آپ کو کچھ نہیں ملے گا۔'' زمیلہ آگ بگولا ہوکر دھاڑی۔

'' نہ سہی۔'' مامی نے ہاتھ جھاڑے۔

'' عزت تو ملے گی' جو وہ ساتھ لائے گی' عزت اور کردار سے بڑھ کر کچھ نہیں...... تجھے اپنے بھائی کا نہیں پتا' دولت سے متاثر ہونے والا نہیں۔ اگر ایسی بات ہوتی تو حریم سے شادی پر رضامندی نہ دیتا۔ اس کی ... کو گھر لے آتا' جو اس پر مر مٹ گئی ہے۔''

'' اونہہ...... غربت میں لپٹی عزت کو چاٹتی رہیں۔ حریم کا افسر باپ کنگلا ہے کنگلا۔'' زمیلہ تنفر سے بڑبڑاتی کچن کی طرف بڑھ گئی۔ ان دنوں اس پر زوباریہ سے محبت کا بھوت سوار تھا۔

چوبیس گھنٹے فون سے چپکی رہتی' زوباریہ بھی گویا زمیلہ کی دیوانی تھی۔ جب بھی آتی لدی پھندی کپڑے' جوتے' پرفیوم' جیولری' کاسمیٹکس کا گویا ڈھیر لگ گیا تھا زمیلہ کے کمرے میں' زمیلہ بہت اونچے خواب دیکھنے لگی تھی۔ اسے امید تھی کہ اگر زوباریہ ماہیر کے ساتھ بیاہ کر ادھر آ جاتی تو وہ بھی کسی گھرانے میں بیاہی جا سکتی تھی۔'' فیفا ایک دم کھٹکے کی آواز سن کر خاموش ہو گئی تھی۔ راحت بیگم سیدھی ادھر آ گئیں۔

''حریم! دوپہر کی روٹی ہانڈی کا کچھ نہیں کرنا۔'' انہوں نے دروازہ کھول کر کمرے میں جھانکا۔

''جی امی! ابھی آئی۔'' حریم بوکھلا کر کھڑی ہو گئی تھی۔ اس نے آنکھوں ہی آنکھوں میں فیفا سے

''پھر آؤں گی' باقی کی داستان سننے۔''

''میں انتظار کروں گی۔'' فیفا نے سمجھ کر سر ہلا دیا تھا۔ حریم پلٹ کر تیز تیز قدموں سے باہر نکل گئی۔

*......*......*

زمیلہ آئی تھی۔ چہرے سے ہی بہت اپ سیٹ دکھائی دے رہی تھی۔ اس کی سوجی سوجی آنکھیں دیکھ کر امی کے دل پر گھونسا پڑا۔

''کیسی صورت نکل آئی ہے چند دنوں میں میری بیٹی کی۔ تجھے کھانے کو کچھ نہیں ملتا۔'' وہ بار بار چہرہ ہاتھوں میں تھام کر پوچھتیں۔ پاس ہی حریم سبزی کی ٹوکری سامنے رکھے آلو کاٹنے میں مصروف تھی جانے کیوں ماں' بیٹی کی اس محبت' توجہ کے مظاہرے دیکھ کر اس کی آنکھیں نم ہو گئیں۔ شاید اپنی ماں نہ ہونے کی وجہ سے یا پھر اپنی ممتا کے پیاسا رہ جانے کے احساس نے اس کی پلکوں کو بھگو ڈالا تھا۔

''نبیل تجھے اپنے پاس بلاتا کیوں نہیں۔'' انہوں نے کئی مرتبہ کا گھسا پٹا سوال پھر سے دہرایا۔

''اتنی جلدی کاغذات نہیں بن جاتے۔''

''یہ فیفا کا تو ویزا بھی لگ گیا' ٹکٹ بھی آ گئی' اگلے مہینے چلی جائے گی' نبیل سے کہو نا کچھ کرے۔'' وہ بے قراری سے بولیں۔

''لوگوں کے نصیب بڑے چمک دار ہیں' مٹی کو ہاتھ لگائیں تو سونا بن جائے' یہاں تو سونا بھی مٹی کے برابر' بے قیمت' زنگ آلود لوہا۔'' زمیلہ کے لفظ لفظ میں تلخی رچی تھی۔

''میں نے بھی تجھے کہاں پھنسا دیا ہے۔''

''آپ کا کیا قصور؟ میرے نصیب مجھے وہاں لے گئے۔''

''تم نبیل کو بتاتی کیوں نہیں؟'' اب کے ذرا دبی آواز میں کہا گیا تھا۔

''کیا بتاؤں؟ خالہ صباحت کی وہاں کوئی نہیں سنتا تو میری مجال کیا ہے۔ دادی صاحبہ الگ ہیں رنگ رنگ کے پکوان کھانے کو دل کرنے لگتا ہے۔ کبھی حلوے کی فرمائشیں' کبھی کھوئے کی ہو گئی ہے' بلڈ پریشر کی تکلیف بھی نہیں' ہشاش بشاش' ہٹی کٹی ہیں۔ بہوؤں پر رعب جمانے کے علاوہ نہیں۔'' زمیلہ نے جل کر کہا۔

''نبیل سے کہو تجھے علیحدہ سے خرچہ دے۔'' امی کی آواز اب سرگوشی نما ہو چکی تھی۔



''ایسا سوچنے کی بھی جرأت نہیں؟''

''بھلا کیوں؟ بیوی بنا کر لے کے گیا ہے یا باندی۔'' امی کو جلال آ گیا۔

''اونہہ' بیوی کہاں' باندی ہی سمجھ لیں۔'' زمیلہ نے کلستے ہوئے کہا۔

''تم کہو تو میں بات کروں۔''

''ارے نہیں امی! کیوں بھڑوں کے چھتے کو چھیڑنا چاہتی ہیں۔'' زمیلہ بے زاری سے بولی۔

''میری شہزادیوں جیسی بیٹی کے ساتھ یہ سلوک' دیکھ لینا ایسی کھری کھری سنا کر آؤں گی۔'' امی بھنا اٹھیں۔

''کوئی ضرورت نہیں' نبیل کی ماں کہیں گی میں میکے والوں کو گھر کی باتیں بتاتی ہوں۔''

''صباحت بھی تیرا ساتھ نہیں دیتی۔'' امی نے صدمے سے ٹوٹے لہجے میں پوچھا۔

''اول تو ان کا پورشن الگ ہے اور پھر خالہ کی ساس کی نظر میں بھلا حیثیت کیا ہے۔''

''بڑھیا اتنی ڈرامے باز ہو گی' مجھے یقین نہیں آتا۔''

''ایسا خیال ان کا آپ کے بارے میں ہے۔ میرے سامنے آپ کو شاطر' تیز طرار' چالاک اور نہ جانے کیا کچھ کہتی ہیں' مگر میں خاموش رہنے پر مجبور ہوں۔'' زمیلہ نے تلخی سے کہا۔

''کیا سمجھ رکھا ہے اس خرانٹ بڑھیا نے' تمہارے آگے پیچھے کوئی نہیں۔'' امی غصے کے عالم میں تنتنا اٹھیں۔

''آہستہ بولیں' بھابی سن لیں گی۔'' زمیلہ نے ماں کو حریم کی موجودگی کا احساس دلانے کیلئے ٹہوکا دیا۔

''کال ملا کر دو مجھے' ابھی بات کرتی ہوں بڑھیا سے' کیا سمجھ رکھا ہے اس نے مجھے۔'' امی پر غصہ کسی بری طرح سوار ہو چکا تھا۔

''امی پلیز!'' زمیلہ کو ماں کی یہ جذباتیت ایک آنکھ نہیں بھائی تھی۔

''پہلے اپنے گریبان میں جھانکیے۔''

''گریبان۔'' راحت بیگم کچھ شرمندہ سی دائیں بائیں دیکھنے لگیں۔

''کیا مطلب ہے تیرا۔''

''لوگ غلط تو نہیں کہتے' کیا دیا ہے آپ نے مجھے۔'' زمیلہ نے شکوؤں سے بھرے بند رجسٹر کھول دیے تھے۔

''میری دیورانی فلیٹ' گاڑی اور سونے کی پوٹلیاں جہیز میں لائی ہے۔''

''میں نے کون سی کمی کی ہے۔'' امی نے صدمے سے پھٹی پھٹی آواز میں کہا۔

''گھر کی مالیت کا جہیز دیا ہے' حسب توفیق سونا بھی چڑھایا۔ مہنگائی دیکھو آسمان کو چھو رہی ہے بس ایک بھائی ہے کمانے والا' باقی تو سب اس کا خون چوسنے کو بیٹھے ہیں' میں' موبی اور......'' وہ لب بھینچے ایک نگاہ حریم پر ڈال کر رخ موڑ گئیں۔ اس نظر میں نہ جانے کیا کچھ تھا۔ حریم توہین کے احساس سے ... امی کا موڈ صبح سے بگڑا بگڑا تھا۔ ماہیر نے انہیں خرچے کے علاوہ اضافی رقم دینے سے انکار کر دیا

کھانی ہے' خیر' کوئی بات نہیں ماہیر سے کہوں گی بازار سے کھانا لے آئے۔ اب میری بوڑھی ہڈ... کہاں ہے۔ طبیعت ویسے بھی ناساز رہتی ہے' یہ ہی بہتر ہے' کھانا بازار سے آجائے گا اور یہ... یا پائے وغیرہ کھالے گی۔ بخار میں نرم غذا ہی بہتر رہتی ہے۔" وہ سوچوں کے تانوں بانوں میں... اور حریم اٹھ کر پھر سے کاروبار سلطنت کے مختلف امور سرانجام دینے لگی۔

*......*......*

زمیلہ کے دیور کی شادی تھی' کسی اونچے گھرانے کی لڑکی آرہی تھی۔ جہیز میں سیروں کے حساب... سونا اور کوٹھی' گاڑی لے کر' ان دنوں زمیلہ کے غمزدہ اور دکھی دل کو چھیڑنے کی حماقت کرنا فضول... بھی آتی اپنی ہونے والی دیورانی فری کے قصے اس کی زبان پر ہوتے اور ایسی باتیں بتاتے ہوئے... چہرے پر بڑے عجیب عجیب سے تاثرات ابھر آتے تھے۔ یوں لگتا تھا وہ بہت سی محرومیوں کا شکار... راحت بیگم نے بیٹی کی کسی خواہش کو حسرت بننے نہیں دیا تھا۔ اس کے باوجود وہ اپنے حال سے مطمئن... والوں میں سے نہیں تھی۔ فری کی خریدی ہر چیز اسے اپنی چیزوں سے زیادہ امپورٹڈ دکھائی دیتی... مادیت پرستی امی میں اور زمیلہ میں گویا کوٹ کوٹ کر بھری تھی۔ جس دن سے وہ بھی ایک چکر... سسرال کا لگا کر آئی تھیں اسی دن سے صبح وشام ان کی زبان پر ایک ہی ورد تھا۔

"زمیلہ سچ ہی روتی ہے' ہم نے بھلا بیٹی کو دیا ہی کیا ہے۔" دکھ کے احساس سے ان کی آنکھیں... آتی تھیں اور آنسو تو ان کا واحد ایسا ہتھیار تھے جن سے بیک وقت وہ کئی لوگوں کو شکست سے دوچار... تھیں۔

حریم کو پکا یقین تھا کہ مطلب کیلئے وہ منافقانہ حد تک میٹھی ہوجایا کرتی تھیں۔ زبان سے گویا... لگتا۔ اپنی ہر بات کبھی تو رو دھو کر اور کبھی خوشامد کے ذریعے وہ منوا کر ہی دم لیتی تھیں اور جب ان کی... پوری ہوجاتی تو ان کے چہرے پر فتح مندی کے تاثرات ابھر آتے۔ ایسی چیلنج بھری نظروں سے دیکھا... کرتی تھیں گویا نظروں کی زبان میں حریم کو جتا دینا چاہتی تھیں کہ دیکھو میں نے کس طرح اپنی بات... ہے' تمہارا پلڑا بھاری کہ میرا۔

اور حریم کا دل تو ویسے بھی آپ ہی آپ کی گردان کرتا رہتا تھا۔ اب یہ بیماری کا بہانہ... ڈاکٹر نے انہیں ٹینشن سے دور رکھنے کی ہدایت دے کر نجانے حریم سے کس جنم کا بدلہ لیا تھا۔ اب... بات کو رد کرنے کا تصور کرنا بھی محال تھا۔ ہر وقت یہی خدشہ رہتا کہ امی صاحبہ ٹینشن لے کر پھر... نہ پہنچ جائیں۔

وہ جب بھی کسی بڑی بچت کے بارے میں سوچنے کی کوشش کرتی۔ کوئی نہ کوئی مسئلہ کھڑا... اسے تو بہت بعد میں پتا چلا تھا کہ نہ چاہتے ہوئے بھی ہوٹل کے بل' زمیلہ کی شادی کے سلسلے میں... ہوئے ماہیر کو کچھ قرض لینا پڑا تھا اور ابھی تک تنخواہ میں سے اس قرض کی ادائیگی احسن طریقے... تھی۔ ان حالات میں اگر امی یا موبی کو ڈاکٹرز سے سیشن کروانے پڑتے تو پھر مہینے کے آخر میں... روٹی تک آجاتی تھی۔ پھر امی کے بگڑے مزاج کو سنبھالنا مشکل ترین کام ہوتا تھا۔ انہیں اپنی خوا...



...ہفتے میں چار دن لگاتار گوشت پکتا۔ ایک دن دال اور تین دن سبزی۔ انہیں خالی سبزی تو ...نہیں بھاتی تھی۔ اور وہ ذائقے کیلئے گوشت کی دو چار بوٹیوں کی فرمائش کردیتی تھیں۔ ...تو یہ تھا کہ امی کی بروقت فرمائش پوری نہ ہوتی تب بھی وہ شدید ہیجان کا شکار ہوجاتی تھیں۔ کبھی ...غصہ آنے لگتا اور کبھی بلا کی مہربان ہوجاتیں۔

نبیل بھی بھائی کی شادی کے سلسلے میں دو ماہ کی چھٹی لے کر پاکستان آیا ہوا تھا۔ ان دنوں زمیلہ گویا ...ہواؤں میں اڑتی پھر رہی تھی۔ اس کی خوشی چہرے کی چمکدار شفاف جلد اور جگر جگر کرتی آنکھوں سے پھوٹی ...پڑتی تھی۔ مگر نجانے اس کی فطرت کیوں اس قدر خودغرض تھی۔ میکے آتے وقت خود پر مظلومیت طاری ...۔ چہرے پر سے مسکراہٹ غائب ہوجاتی۔ ماں کیساتھ ساتھ حریم کو بھی دہلاتی رہتی تھی۔

"اس قدر شدید گرمی ہے۔ نبیل کے آنے سے پہلے تو اے سی تک لگانے نہیں دیتے۔ آپ کو بھلا ...اے سی دینے کا کیا فائدہ ہوا جب وہ لگانے نہیں دیتے۔ استعمال کرنے نہیں دیتے۔ دادی کو اختلاج ...لگتا ہے' بجلی ضائع کرنے پر لمبے لمبے لیکچر دیئے جاتے ہیں۔ میرے شوہر کی کمائی سے گھر کا خرچہ چلاتی ...مجھے اے سی لگانے تک کی اجازت نہیں' " اس کے پاس امی کو اور حریم کو دکھی کرنے کا ایک سے بڑھ ...قصہ ہوا کرتا تھا۔ حالانکہ کئی مرتبہ حریم نے سوچا تھا زمیلہ کو سمجھانے کی کوشش کرے گی کہ اپنے مسئلے ...سے دور رکھا کرو' کیونکہ زمیلہ کے جانے کے بعد امی پر حساسیت کا بڑا بھرپور دورہ پڑتا تھا۔ خود ...طاری کیے ٹھنڈی آہیں بھرا کرتی تھیں۔

...سی ایک آسائش ہے۔ ضرورت نہیں' پھر ان حالات میں جب بل اتنے لمبے چوڑے ادا کرنے ...پڑتے تھے۔ اور جو گھر چلاتے ہیں' ضروریات پوری کرنے کی کوشش میں ہلکان ہوتے ہیں۔ اس بڑھتی ...سے مقابلہ کررہے ہیں۔ صرف وہ ہی اس حقیقت سے واقف ہیں کہ گھر چلانا کوئی آسان کام

...کی آمد کے ساتھ ہی امی پھر سے الرٹ ہوگئی تھیں۔ بازاروں کے چپکے چپکے چکر لگنے لگے۔ یہ ...جھڑتل ہوگیا۔ بیٹی اور داماد کیلئے خفیہ شاپنگ کی گئی تھی۔

...کی اور اس کے گھر والوں کی دعوت کا اہتمام کرنا تھا۔ رات سے حریم کو پھر حرارت محسوس ہو ...لیے ماہیر سختی سے اسے منع کرکے گیا تھا کہ کچھ بھی گھر میں پکانے کی ضرورت نہیں۔ مگر حریم ...مہینے کے شروع میں بڑی رقم کو محض اپنے آرام کی خاطر فضول میں خرچ کردینا عقلمندی میں شمار ...ہوتا۔

ماہیر کے جاتے ہی وہ کچن میں جت گئی تھی۔ جن جن ڈشز کے نام امی نے گنوا دیئے تھے ان کی ...گھنٹے اضافی چاہیے تھے۔ ان ڈشز کی فرمائش زمیلہ کی طرف سے تھی۔ بقول زمیلہ کے ...کے ذائقوں کو سسرال جا کر بھول چکی تھی۔

...زمیلہ اپنی ساس' دو دیور' ایک نند کے ہمراہ آگئی تھی۔ نبیل کچھ دیر بعد آیا تھا۔ ماہیر بھی ...سے جلدی گھر آگیا تھا۔ حریم میز پر برتن بھی لگا چکی تھی۔

"اماں بی حریم سے ملنے تو ضرور آتیں' مگر ان کی ٹانگوں میں شدید درد تھا۔" فرحت آ... رہی تھیں۔

"اچھا ہے' نہیں آئیں' ہونہہ' مفت خورے لوگ۔" زمیلہ جلتے بھنتے ٹیبل کا جائزہ لینے آ...

"واہ' نبیل بھائی کی فیورٹ ڈشز' آج تو بھابی آپ نے کمال کر دیا ہے۔" نازش بھی زمیلہ... چلی آئی تھی۔

"آپ کی طبیعت تو ٹھیک ہے بھابی!" نازش اس کی سرخ آنکھوں کو دیکھ کر ہمدردی سے پوچھ...

"ذرا سا بخار محسوس ہو رہا ہے۔" حریم مصروف انداز میں بولی۔ زمیلہ باہر نکل گئی تھی شبو... نے آواز دی تھی۔

"بھابی! آپ آرام کر لیجئے۔ آپ کی طبیعت بہتر نہیں لگ رہی۔"

"نہیں میں ٹھیک ہوں۔" وہ نرمی سے بولی۔ تبھی افتاں خیزاں امی کچن میں داخل ہوئیں۔

"ارے۔ نازش! تم یہاں' چلو آؤ کھانا کھا لو۔" انہوں نے یوں ظاہر کیا تھا گویا انہیں نازش کی موجودگی کا پتا ہی نہیں تھا۔ پھر حریم کی طرف دیکھ کر عجلت کا مظاہرہ کرتے ہوئے بولیں۔

"حریم! تم آرام کر لو۔ میں باقی کا کام خود دیکھ لوں گی۔"

"میں بھی حریم بھابی کو آرام کا مشورہ دے رہی تھی۔" نازش نے معنی خیزی سے آنکھیں... کہا۔

"نازش بیٹی! آؤ تم کھانا کھا لو۔" امی نے نازش کے لہجے کی معنویت کو قطعاً اہمیت نہیں دی تھی۔

"جی آنٹی آ رہی ہوں۔"

"تم کچھ دیر آرام کر لو حریم۔! چائے دیر سے بنا لینا۔" جاتے جاتے پلٹ کر وہ دبی آواز... ہوئے باہر نکل گئی تھیں۔ حریم نے اسی بات کو غنیمت جانا تھا اور پھر امی کے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

تقریباً آدھے گھنٹے بعد زمیلہ کی ساس نے کمرے میں جھانکا' پھر اندر چلی آئیں۔

"کیسی طبیعت ہے بیٹی۔"

"کچھ بہتر محسوس کر رہی ہوں۔ کمر میں بہت درد تھا۔" حریم شرمندہ سی اٹھ کر بیٹھ گئی۔

"لیٹی رہو۔"

"نہیں' اب اٹھتی ہوں۔ آپ نے کھانا کھا لیا ہے۔" اپنے بکھرے حواس مجتمع کرتے ہوئے... پوچھا۔

"ہاں بیٹی! بہت اچھا کھانا بنایا ہے۔"

"شکریہ۔" حریم تھکی تھکی سی پژمردہ آواز میں بولی۔

"کون سی ڈیٹ فائنل کی ہے۔" کچھ خیال آنے پر حریم نے پوچھا۔

"اسی مہینے کی بائیس تاریخ تم نے ضرور آنا ہے' کوئی بہانہ نہیں چلے گا۔" انہوں نے محبت... سے کہا۔ حریم نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ ان لوگوں کے چلے جانے کے بعد حریم بچا ہوا کھانا...

...جب دبے قدموں...... راحت بیگم چلی آئیں۔

"حریم! ایک بات سچ سچ بتاؤ۔"

"پہلے میں نے کبھی جھوٹ بولا ہے؟" حریم ناگواری دبا کر بولی۔

"پوچھو۔"

"فرحت نے تم سے کیا کیا باتیں کی ہیں۔"

"میرا خیال ہے وہ دس منٹ بھی میرے پاس نہیں بیٹھی ہوں گی۔ صرف حال احوال پوچھا تھا۔"

"نرا جھوٹ۔" امی کو قطعاً یقین نہیں آیا۔

"جو آپ سمجھ رہی ہیں۔ ایسی کوئی بات نہیں۔"

"سب جانتی ہوں۔ ساس' نند کی برائی کر کے تمہیں کون سا ایوارڈ ملنا ہے۔" امی نے رعونت بھرے لہجے میں کہا۔

"امی آپ غلط سمجھ رہی ہیں۔" حریم روہانسی ہو گئی۔

"میری بیٹی کی زندگی میں تلخیاں گھول کر تمہیں کیا ملے گا۔" وہ اپنی بات پر اڑی رہیں۔

"امی پلیز۔" حریم بے بسی سے بے چین آواز میں بولی۔

"امی......!" ماہیر نے کچن میں جھانکا۔

"کون سے مذاکرات چل رہے ہیں۔"

"آں۔ ہاں۔ کچھ نہیں۔" وہ بوکھلا کر باہر نکل گئیں۔

"تمہیں کس نے پتھر بنا دیا ہے۔" حریم کو گم سم دیکھ کر وہ اس کا بازو ہلا کر بولا۔

"کیا بات ہے حریم۔"

"کچھ نہیں۔" حریم گہری سانس کھینچ کر برتن سمیٹنے لگی۔

"امی نے کچھ کہا ہے۔" ماہیر کے اکثر اندازے درست ہوتے تھے۔ حریم نے لب بھینچ لئے۔

"نہیں۔"

"تھک گئی ہو؟" وہ ہمدردی سے اس کے جھکے جھکے چہرے کی طرف دیکھنے لگا۔

"نہیں۔" حریم نے رخ موڑ لیا تھا۔ وہ اپنے چہرے کے تاثرات ماہیر سے چھپا لینا چاہتی تھی۔

"میں نے تمہیں منع کیا تھا۔ کیا ضرورت تھی اتنا وخت کرنے کی۔ چھوڑو' ان دھندوں کو۔" ماہیر اس کا ہاتھ پکڑ کر باہر لے آیا۔

"چھوڑیں سمیٹنا۔" حریم نے بے زاری سے کہا۔

"یہ پھیلاوا کون سمیٹے گا؟"

"صبح کر لینا۔"

"صبح بھی خود ہی کرنا ہے۔" بے زاریت گویا اس کے روم روم میں اتر آئی تھی۔

"میں کچھ سننا نہیں چاہتا۔ جسم تنور کی طرح تپ رہا ہے۔" وہ فکرمندی سے اس کی نبض ٹٹولتے بولا۔

"بیٹے پیچھے!" وہ اپنی کلائی چھڑوا کر تلخی سے بولتے ہوئے کچن کی طرف بڑھ گئی۔ ماہیر ان کے ردعمل پر حیران پریشان سا دیکھتا رہ گیا۔

*......*......*

زمیلہ کے دیور کی شادی بہت دھوم دھام سے ہوئی تھی۔ حریم اور ماہیر نے صرف ولیمہ میں شرکت کی تھی۔ البتہ امی تینوں فنکشنز میں روزانہ شرکت کی غرض سے پہنچ جاتی تھیں۔ واپسی پر ان کی زبان پر میکے والوں کی دولت کے قصے ہوا کرتے تھے۔ یہی حال زمیلہ کا تھا۔ ذرا ذرا سی بات ماں تک پہنچانا فرض سمجھتی تھی۔

"نازش کو سونے کا سیٹ دیا ہے۔ امی کے کڑے اور دادی کو بھی موٹی موٹی چار چوڑیاں۔ بیٹی والے لوگ بیٹیوں کو دیتے ہیں۔ جو ذرا ذرا سی بات پر مہنگائی کا رونا روتا ہو اس نے کسی اور کو بھلا کیا دینا ہے۔" وہ جلتی کلتی بلند آواز میں کہتی۔

ان دنوں زمیلہ کے نخرے اٹھانا۔ حریم کو اپنے اختیار سے باہر محسوس ہوتا تھا۔ خیر سے امید سے تھی۔ امی کا بس نہیں چلتا تھا۔ بیٹی کو جلاد قسم کی ساس کے چنگل سے آزاد کر کے اپنے پاس ہی لے آتیں۔ نظام ولادت سے پہلے زمیلہ کے بے حد اصرار پر اسے ماں کے گھر چھوڑ گیا تھا اور امی تو پورے نو مہینے اسے اپنے پاس رکھنے کی خواہشمند تھیں۔ مگر مجبوراً انہیں خاموشی اسی لئے اختیار کرنا پڑی تھی کہ زمیلہ کی ساس نے پہلے ہی جتا دیا تھا۔

"ہمارے ہاں رواج ہے۔ پہلا بچہ میکے میں ہوتا ہے۔" امی اپنا سا منہ لے کر چپکی بیٹھی رہی تھیں۔

"خرچہ بچانے کیلئے سارے رسم و رواج یاد ہیں۔" امی کا پارہ ایک دم چڑھ گیا۔

"دنیا کا یہی دستور ہے۔" زمیلہ نے ناگواری سے کہا۔

"سب کو ایک ہی لائن میں کھڑا نہ کرو۔ تمہاری سسرال کے طور طریقے نئے ہیں۔ ہمارے ہاں بچہ اپنے باپ کے گھر ہوتا ہے۔ میکے والے توفیق کے مطابق جو مرضی بعد میں بیٹی کو دیں دلائیں۔"

"تو میں نہیں آؤں گی یہاں۔" زمیلہ کی آنکھیں آناً فاناً جل تھل ہو گئیں۔

"اپنی طرف سے کوئی کمی کی نہیں تھی۔" امی کی آواز دھیمی پڑ گئی۔

"پھر بھی باتیں تو مجھے سننی پڑتی ہیں۔"

"ایسا بھی کیا لالچ۔" امی کو غصہ آ گیا۔

"ہر کوئی آپ کی طرح نہیں۔ ایک کنگلے افسر کی بیٹی بیاہ لائیں۔ لوگ تو اونچے گھرانے کے چانس کی تلاش میں رہتے ہیں۔ ادھر خوش قسمتی ہاتھ باندھے آپ کے دروازے پر کھڑی تھی۔ میری بات نہیں مانی آپ نے۔ ورنہ ہمارا بھی معیار بہت اعلیٰ ہو جاتا۔ چار لوگوں میں عزت ہوتی۔ اٹھا کر لے آئیں گلی کے گند کو۔" زمیلہ نخوت سے سر جھٹکے کہہ رہی تھی۔

"بکواس مت کرو۔" انہوں نے ناگواری سے زمیلہ کو ٹوکا۔

"آج تو سننا پڑیں گی میری باتیں۔ کچھ غلط نہیں کہہ رہی۔" وہ خودسری کا مظاہرہ کر رہی تھی۔



"حریم سن لے گی' بک بک نہ کر۔" ان کی آواز دبی دبی تھی۔

"سنتی ہے تو شوق سے سنے۔ مجھے پروا نہیں۔"

"تجھے پروا نہیں مگر مجھے تو ہے۔"

"آپ کرتی رہیں خوشامدیں۔" زمیلہ زہرخند ہوئی۔

"خاموش ہو جا۔ ماہیر اپنے کمرے میں ہے' سن لے گا۔" امی نے خوفزدہ لہجے میں کہا۔ بیٹے سے اچھا خاصا دبتی تھیں۔

"انہیں تو سنانا چاہتی ہوں۔ کسی کا دل توڑا ہے انہوں نے اسی کی سزا بھگتیں گے تمام عمر۔"

"زمیلہ!" انہوں نے غصے کے عالم میں اس کا بازو جھنجوڑا۔

"بکواس نہ کرو۔"

"بولنے دیں مجھے۔" وہ بازو چھڑوا کر تلخی سے بولی۔

"نازش سے دکھ سکھ کہنے کا مزا تو چکھ لیں۔"

"کون سے دکھ سکھ۔" امی نے ہونق پن سے بیٹی کا چہرہ دیکھا۔

"ہمارے خلاف سازشیں کرنے کا۔ ایسے ہی تو وہ ماں بیٹی گیت نہیں گاتیں' حریم بھابی کے۔"

"حریم نے کچھ کہا ہے؟"

"کچھ نہیں بہت کچھ۔"

"پھر بھی کیا؟" انہوں نے ترش لہجے میں پوچھا۔

"ناظم کی شادی میں گھر کی باتیں انہیں بتاتی رہی ہیں۔" زمیلہ نے انکشاف کیا۔

"کون سی باتیں۔" امی جھنجلائیں۔

"یہی کہ ہم نے اپنی طرف کا زیور بھابی سے ہتھیا لیا تھا۔" زمیلہ کا لفظ لفظ زہر میں ڈوبا تھا۔

"تو پھر۔"

"انہوں نے میرا زیور نازش کیلئے لے کر رکھ لیا ہے۔" اصل صدمے کا راز معلوم ہو گیا تھا' الزامات کی بھرمار تو حریم بیچاری نے کی نہیں تھی۔ خدا گواہ تھا ان لوگوں تک یہ "راز" حریم کے توسط سے نہیں پہنچا تھا۔ پھر یہ راز بتانے والی بھی نہیں تھی۔ حریم نے کون سا کسی پر احسان کیا تھا۔ محض ماہیر کا بوجھ بٹانے کی خاطر وہ تمام زیور زمیلہ کو دے چکی تھی۔

"حریم نے انہیں بتایا ہے۔" امی کو یقین نہیں آیا۔

"ہاں۔" وہ وثوق سے بولی۔

"کب؟"

"شاید ولیمے کی شام۔"

"مگر حریم تو صرف آدھے گھنٹے کیلئے گئی تھی۔ بخار میں پھنک رہی تھی۔ کھانا کھائے بغیر ماہیر اور حریم لوٹ آئے تھے۔" امی کچھ سوچتے ہوئے کہنے لگیں۔

"آپ کو خاک پتا چلتا تھا۔ لوگ اشاروں سے بھی بات کر سکتے ہیں۔"

"پھر وہی بات۔" امی کو غصہ آ گیا۔

"حریم میرے ساتھ بیٹھی رہی تھی۔"

"اچھا۔" زمیلہ کچھ پل کیلئے خاموش ہو گئی۔

"پھر ان تک یہ بات کیسے پہنچی۔"

"مجھے کیا پتا۔" وہ چڑتے ہوئے اٹھ گئی تھیں۔

یہ انہی دنوں کی بات تھی۔ گرمی اپنے زوروں پر تھی۔ جون کا آخری عشرہ تھا۔ بارہ بجتے ہی سورج سوا نیزے پر پہنچ جاتا تھا۔ چھتیں اور دیواریں گویا آگ اگل رہی تھیں۔ امی سارا دن اے سی لگے کمرے میں دبکی رہتیں۔ حریم' ناشتہ' کھانا کمرے میں پہنچا آیا کرتی تھی۔ صرف امی کے کمرے میں اے سی کا یو پی ایس کا کنکشن بھی نچلے حصے میں تھا۔ گرمی اور حبس زدہ روکھے پھیکے یہ دن بڑی سست رفتاری سے رہے تھے۔

ایسی ہی جلتی' تپتی دوپہر میں بکھری بکھری سی زمیلہ چلی آئی۔ حریم کا دل گویا دھک سے رہ گیا۔ سوجی آنکھیں' الجھے بال' بکھرا بکھرا سراپا۔ راحت بیگم کے دل پر گویا آرے چل گئے۔

"زمیلہ! تم۔" ان کے لبوں سے ٹوٹ ٹوٹ کر لفظ ادا ہوئے۔

"میری بیٹی! کیا ہوا۔"

"نہیں ہوں میں آپ کی بیٹی۔" وہ غصے سے گویا پھٹ پڑی۔

"بیٹی ہوتی تو یوں کان سے پکڑ کر رخصت نہ کر دیتیں۔ مجھے سسرال میں ذلت نہ اٹھانی پڑتی۔ کمینی مجھے طعنے دیتی ہے۔ جمعہ جمعہ آٹھ دن نہیں ہوئے سب کو گویا مٹھی میں دبا لیا ہے۔ مجھے کچن میں نہیں دیتی۔ کسی چیز کو ہاتھ لگانے نہیں دیتی۔ بات بہ بات طنز کرتی ہے' کوئی اس کے سامنے بولنے کی نہیں کرتا۔ اس امیر زادی کا دل دکھانے کا کوئی سوچ بھی نہیں سکتا۔" وہ چیخ چیخ کر بول رہی تھی۔

"تمہیں کسی نے کچھ کہا ہے۔ فرحت نے یا اماں بی نے۔" امی نے ڈوبتے دل کے ساتھ پوچھا۔

"نہیں۔"

"تو پھر تم اس طرح کیوں آئی ہو۔"

"خود چلی آئی ہوں۔ نہیں رہا جاتا مجھ سے ایسے ماحول میں۔" وہ پھنکار کر بولی۔

"تجھے یہاں نہیں آنا چاہئے تھا۔" راحت بیگم نے بیٹی کو سمجھانا چاہا تھا' مگر وہ یکدم بھڑک کر چلائی۔

"اگر مجھے بھی کوئی مکان' فلیٹ جہیز میں دیا ہوتا تو یہاں نہ آتی۔ فری کی طرح کر دفر سے کے نیچے چلی جاتی۔ کیا دیا ہے آپ نے مجھے' بہت بھاری تھی میں۔ ایسے بوجھ کی طرح اتار پھینکا کے سامان سے گھر بھر دیا تھا۔ جس کی کسی نے قدر نہیں کی۔ اٹھا کر کاٹھ کباڑ کی طرح پھینک دیا کر بے حال ہو رہی تھی۔ جبھی ایک ٹھہری' رواں بھاری آواز سن کر اس کا دل پوری جان سے کانپا لمحہ بھر کیلئے رک سا گیا۔



"یہ مکان قانونی طور پر تمہارے نام کر دیا ہے زمیلہ! ایک ہفتے تک میں یہاں سے شفٹ کر جاؤں گا' پھر تم اسے بیچ دینا' چاہے یہاں آ کر قیام کر لینا۔ تمہارے باپ کا یہ مکان 60 لاکھ کی مالیت کا ہے۔" وہ دھیرے دھیرے چلتا ہوا' سیڑھیاں اتر آیا تھا۔ پھر اس کا ہاتھ زمیلہ کے سر پر ٹھہر گیا۔

"کبھی آج کے بعد یہ بات نوک زباں پر مت لانا زمیلہ۔ تمہارے بھائی نے رزق حلال کا ایک ایک روپیہ بچا کر تیرے لئے چھوٹی سے چھوٹی چیز خریدی تھی۔ اس کاٹھ کباڑ میں ماں کی محبت' ممتا اور خوابوں کے رنگ رچے ہیں۔ یہ رنگ کبھی ہلکے نہیں پڑیں گے' چاہے وہ لکڑی کا بے کار مال کتنا ہی بوسیدہ کیوں نہ ہو جائے۔ ایک ایک چیز کو دوسروں کی نظروں سے نہیں' اپنے دل کی نگاہ سے دیکھنا' کچھ بھی فضول اور سستا نظر نہیں آئے گا۔ ہر شے میں تجھے محبت کے سوتے پھوٹتے دکھائی دیں گے۔"

"بھائی۔" زمیلہ کو لگا وہ آنسوؤں کے سیلاب میں ڈوب رہی ہے۔ ابھر رہی ہے' کوئی اس طرح بھی بے مول ہوتا ہے؟

*......*......*

"ہے نی! کہاں جا رہی ہو؟" فلیٹ کی گلاس ونڈو کھولے مونیکا سیلر ہاتھ کے اشارے سے بلا رہی تھی۔ ہنی کے بڑھتے قدم رک گئے تھے۔ وہ مارکیٹ کی طرف جا رہی تھی۔ مگر مونیکا کو دیکھ کر واپس آ گئی۔ ان دنوں وہ بے حد تنہائی محسوس کر رہی تھی۔ اس اجنبیوں کے دیس میں وہ اکیلی ہی تو تھی۔ رشتوں کے حوالے میں وہ واقعی مفلس تھی اور دوستوں کے معاملے میں بالکل قلاش اور اب یہاں پر مونیکا اور شیری کے علاوہ کسی تیسرے کے ساتھ اس نے جان پہچان کا تعلق نہیں بنایا تھا۔

"مارکیٹ تک جا رہی تھی۔ تم کچھ منگواؤ گی؟" وہ گلاس ونڈو کے قریب آ رکی تھی۔

"نہیں' تم اندر آ جاؤ نا۔ میں اکیلی ہوں۔ کچھ بات کر لیتے ہیں۔" مونیکا کی آنکھوں میں التجا تھی۔ وہ بھی ہنی کی طرح تنہائی کی ماری ہوئی تھی۔ بے چاری بے اولاد تھی۔ اب تو بیوہ بھی ہو چکی تھی۔ پچاس کے لگ بھگ عمر تھی اس کی۔ ہنی کو مونیکا کے علاوہ کسی اور سے بات چیت کرنا پسند نہیں تھا۔ وہ بہت نیک تھی اور بے تحاشا مذہبی تھی۔ بلکہ کٹر قسم کی مذہبی تھی۔ ہنی کو اس کی کمپنی پسند تھی۔ اکثر جب شیری اپنا شوق پورا کرنے شہر سے باہر چلا جاتا تو وہ اپنا فارغ وقت مونیکا کے ساتھ گزارنا پسند کرتی تھی۔

اس نے مارکیٹ جانے کا پروگرام ملتوی کر دیا اور وہ مونیکا کے ساتھ کچھ وقت گزارنے کیلئے اندر آ گئی۔ وہ بے اختیار کھل اٹھی۔ اسے ہنی کی فرمانبرداری بہت بھاتی تھی۔ ہنی بحث و تکرار میں نہیں الجھتی تھی۔ وہ زیادہ بحث نہیں کرتی تھی۔

"ہنی! تمہارے لئے کیا لاؤں۔" مونیکا نے خوشدلی سے پوچھا۔ وہ ایک بہت اچھی میزبان بھی تھی۔ ہنی نے بے ساختہ نفی میں سر ہلا دیا۔

"کچھ بھی نہیں۔"

"کچھ نہیں' کیا شیک پیو گی؟"

"نہیں' ضرورت نہیں۔" وہ کبھی بھی بہت خوش خوراک نہیں رہی تھی اور اس وقت عجیب سی کربناک سوچوں

کے زیر اثر اور بھی بے زار بے زار تھی۔

"ہنی! ایک بات پوچھوں۔" وہ پھر سے ہاتھ میں پکڑی کتاب کھول کر کرسی پر بیٹھ گئی۔ کتاب کے درمیان اس نے قلم رکھ دیا تھا۔ اس کی نظریں ہنی کے بجھے بجھے چہرے پر تھیں۔

"پوچھو۔" وہ کھلی ہوئی کھڑکی کے پار اجنبی اور سرد منظر کو دیکھ رہی تھی۔

"تم اس قدر اداس کیوں ہو؟ جب بھی تمہیں دیکھتی ہوں' پھولوں کی پتیوں پر اتری اوس کی ... ہے' یوں لگتا ہے پھولوں کی پتیاں آنسو بہا رہی ہیں اور تم بھی ایسی ہی دکھتی ہو نم نم سی۔"

"جب دل روتا ہے تو آنکھ خود بخود روتی ہے۔" ہنی گہری افسردہ سانس کو گرم ماحول کے ... ہوئے بولی۔

"کیا میں پوچھ سکتی ہوں ہنی! دل بھلا کیوں روتا ہے؟" مونیکا کی آواز میں محسوس کی جا... تھی۔ اسی لئے تو ہنی اکثر اپنے دل کے "راز" اس سے شیئر کر لیتی تھی۔

"دل اس وقت روتا ہے جب محبت روگ لگاتی ہے۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولی۔

"کیا تم نے کسی سے لو کیا؟" مونیکا کا انداز جھجک لئے ہوئے تھا۔

"ہاں۔"

"اور وہ کہاں ہے؟"

"میرے دل میں۔" وہ اداسی سے مسکرا دی۔

"کیا تم نے کسی سے لو کیا۔" اب وہ مونیکا سے پوچھ رہی تھی۔

"ہاں۔" مونیکا بھی مسکرا دی۔

"اور وہ کہاں ہے؟"

"بہت دور۔" اس کی آنکھیں پرنم سی تھیں۔

"پھر بھی کہاں؟ کیا وہ مر چکا ہے؟" ہنی نے اندازہ لگایا۔

"نہیں' وہ زندہ ہے۔" وہ شاید ماضی کے کسی منظر سے پیچھا چھڑانے لگی۔

"تم دونوں کی شادی نہیں ہو سکی؟"

"نہیں۔"

"مگر کیوں؟"

"وہ کسی اور سے لو کرتا تھا۔ وہ اس کی کزن تھی۔ ان دونوں نے شادی کر لی۔ ایوڈ بہت ... زندگی گزار رہا ہے۔" مونیکا نے نچلے لب کا کونا دانتوں تلے دبا لیا۔

"اور تم کسی اور سے شادی کر کے خوش تھیں۔" ہنی کا لہجہ عجیب سی تلخی لئے ہوئے تھا۔

"تم نے اس کو پانے کی کوشش کیوں نہیں کی۔"

"ہاں' میں نے بھی ایک اچھی زندگی گزاری ہے۔" مونیکا سچ کہہ رہی تھی۔ مگر ہنی کے ... ہو گئے تھے۔


اور ے پیا

"تم نے میرے نزدیک منافقانہ زندگی گزاری ہے۔ محبت کسی اور سے شادی کسی اور سے۔ اس میں بھی قصور نہیں' جس سوسائٹی کا تم لوگ حصہ ہو وہاں یہ باتیں کوئی معنی نہیں رکھتیں۔"

"نہیں' میں سیلر کے ساتھ مخلص تھی۔ میں نے اس سے محبت بھی کی۔ ہم نے ایک ساتھ بہت اچھا ... گزارا۔ شاید اس لئے کہ وہ بھی میری طرح سے مذہبی تھا۔" مونیکا نے دھیمے لہجے میں وضاحت کی۔

"تو پھر تمہیں ایوڈ سے محبت نہیں ہوگی۔ بس وقتی پسندیدگی کو تم نے محبت کا نام دیا ہے۔"

اس کا لہجہ اب بھی تلخی لئے ہوئے تھا۔

"مجھے اس سے محبت تھی مگر شادی کے بعد میری وفائیں سیلر کے نام تھیں۔ میں ایوڈ کو دل میں رکھ کے ... گنہگار نہیں ہونا چاہتی تھی۔" مونیکا اس کے لہجے کی تلخی پر قطعاً برا نہیں منا رہی تھی۔

"گناہ اور ثواب کی تمہارے نزدیک کیا اہمیت ہے؟" ہنی کچھ چونک گئی۔

"کیا چیز نیکی اور بدی کی طرف مائل کرتی ہے؟"

"انسان کو نیکی اور بدی کے راستے پر ڈالنے والی اہم خواہش اس کا نفس ہے' جس کا نفس قابو میں رہا ... وہ گناہ سے بھی بچتا رہا اور ظلم سے بھی۔"

"ظلم سے کیا مراد؟"

"گناہ وہ تھا جو میں سیلر کے ساتھ رہتے ہوئے ایوڈ کو یاد کرتی اور ظلم یہ تھا کہ میں ایوڈ کو پانے کیلئے گمراہ ہو جاتی۔" مونیکا کی آواز میں بلا کی مٹھاس تھی۔

"گمراہ؟ مگر کیسے؟" ہنی حیران تھی۔ مونیکا کی باتیں اسے اسی طرح سے حیران کر دیتی تھیں ہمیشہ۔

"مجھے اللہ نے گمراہ ہونے سے بچا لیا۔ جیسے ایشیا میں جادو ٹونے کا رواج بہت پرانا ہے۔ اسی طرح یورپ میں بھی اس کی جڑیں اپنی جگہ بنا رہی ہیں۔ یہ گمراہی تھی کہ میں ایک غلط راہ کا انتخاب کر لیتی۔ حالانکہ میری فرینڈز اکساتی بھی رہی تھیں تاہم میں نے ہمیشہ گاڈ سے ہی رجوع کیا ہے۔" اس کا انداز سچ سچ پر ... مگر ہنی کچھ الجھ سی گئی۔

"تو پھر گاڈ نے تمہیں وہ سب کچھ دے دیا' جس کی تمہیں چاہ تھی؟"

"جو ... میں نے چاہ کی تھی اس کا ساتھ شاید میرے لئے بہتر نہیں تھا' اسی لئے وہ مجھے نہیں ملا۔"

وہ صبر کی نجانے کون سی کہانی سنا رہی تھی۔

"یہ کیسا صبر ہے۔" ہنی کی آواز تھکی تھکی سی تھی۔

"مجھے بھی ... ایسا ہی صبر چاہیے۔"

"کیا تم نے صبر اور شکر کی طلب کی ہے کبھی؟"

"نہیں۔" اس کا سر بے ساختہ نفی میں ہل گیا۔

"تو پھر یہ چیزیں تمہیں کیسے مل سکتی ہیں۔" وہ دھیمے سے مسکرا دی۔

"مجھے ان کی چاہ بھی نہیں۔" اس کا لہجہ اکھڑ گیا۔

"مجھے جس کی طلب ہے اللہ مجھے نہیں دیتا۔"

"وہ ضرور نوازتا ہے' بس طلب سچی ہونی چاہئے۔"

"سیلر تمہارے ساتھ خوش تھا۔" ہنی بات بدل گئی۔ اس کا دل ایک دم ہر شے سے اچاٹ ہو گیا، وہ یہاں سے بھاگ جانا چاہتی تھی۔

"ہاں بہت۔ وہ دنیا سے جب گیا تو مجھ سے بہت راضی تھا' اسے کوڑھ کی بیماری تھی اور میں نے اس کی بہت خدمت کی تھی۔"

"تم نے کبھی اس سے کراہیت محسوس نہیں کی؟" ہنی کا لہجہ عجیب سا ہو گیا۔

"نہیں۔ میں اسے خود نہلاتی تھی' صاف ستھرا کرتی۔ اپنے ہاتھ سے کھانا کھلاتی۔" سیلر کی یاد نے اس کی آنکھوں کو بھگو دیا تھا۔

"کیا وہ خوبصورت تھا۔"

"دنیا کی نظر میں شاید وہ ایک بدصورت آدمی تھا' تاہم میرے لئے وہ بہت پیارا' بہت اچھا تھا۔" اس کی آواز میں پیار ہی پیار تھا۔ ہنی کو پھر سے حیرت ہوئی۔ وہ مونیکا کے پاس آ کر ہمیشہ حیران ہی ہوتی تھی۔

"سیلر کے بعد تم نے شادی نہیں کی؟" ہنی کچھ سوچ کر پوچھنے لگی۔

"نہیں۔"

"کیوں؟"

"بس دل نہیں مانا۔ حالانکہ ایوڈ......" وہ کچھ کہتے کہتے رک گئی تھی۔ ہنی کو بے چینی لاحق ہوئی۔

"کیا ایوڈ؟"

"کچھ نہیں۔" مونیکا شاید بتانا نہیں چاہتی تھی۔

"پلیز مونی! بتاؤ نا۔" ہنی نے اصرار کیا۔ ویسے بھی وہ بلا کی بے صبری اور ضدی تھی۔

"ایسا کچھ بھی تو نہیں۔" مونیکا کی آواز نجانے کیوں بوجھل ہو گئی۔

"تم مجھے بتانا نہیں چاہتیں۔" وہ اداس ہو گئی تھی۔

"ایکچوئلی! سیلر کے بعد ایوڈ نے مجھے اپنانا چاہا تھا' مگر میں نے انکار کر دیا۔"

"انکار؟ مگر کیوں؟" ہنی بے چین ہو گئی تھی۔ اسے لگ رہا تھا گویا مونیکا نے ایک احمقانہ فیصلہ کیا تھا۔

"بس میرا دل راضی نہیں تھا۔"

"پھر بھی۔ تم نے اپنی محبت کو ریجیکٹ کر دیا۔ کیا اس لئے کہ ماضی میں ایوڈ تمہیں ریجیکٹ کر چکا تھا؟" ہنی کا سوال کافی چبھتا ہوا تھا۔

"نہیں' ایسی بات نہیں۔" مونیکا نے بغیر برا مانے تردید کی تھی۔ ویسے بھی اسے غصہ بہت کم بلکہ سرے سے آتا ہی نہیں تھا۔ ہنی تو اسے بہت کچھ تلخ ترین بھی کہہ سن لیتی تھی' مگر مجال تھی جو اس کے ماتھے پر سلوٹ نمودار ہو جاتی۔

"مجھے محسوس ہوتا تھا کہ میں سیلر کے ایثار اور پیار کو بھلا نہ پاؤں گی اور میں ایوڈ کے ساتھ مخلص



... ہو ہی لئے۔" وہ کچھ بیمار تھی۔ زیادہ بولنے سے اس کا سانس پھول جاتا تھا' مگر وہ پھر بھی بہت ... ہنی کی ہر بات کا جواب دے رہی تھی۔

"مگر مجھے تمہارا فیصلہ احمقانہ لگ رہا ہے۔" ہنی کی ایک عادت بہت پختہ ہو چکی تھی۔ وہ کھل کر اپنی ... کا اظہار کر دیتی تھی۔ اگرچہ اس کی بات مقابل کو بری لگتی یا بھلی۔

"شاید۔ یہ تمہارا اپنا نقطہ نظر ہے۔" مونیکا ٹھنڈی سانس بھر کر رہ گئی۔

"اگر تم ایوڈ سے شادی کر لیتیں تو آج تنہا نہ ہوتیں۔" ہنی نے تاسف سے کہا۔

"تنہائی میرے نصیب میں لکھی تھی اور مجھے تنہا ہی رہنا تھا۔" وہ اپنا انہیلر تلاش کر رہی تھی۔ قریبی میز پر بے شمار سیرپ اور دوائیاں رکھی تھیں وہ استھما کے مرض میں مبتلا تھی اور یہ مرض بھی جدائیوں اور تنہائیوں کا ... تحفہ لگتا تھا۔

"تمہاری طبیعت اب کیسی ہے؟"

"بس زندگی کے دن پورے ہو رہے ہیں۔" مونیکا پھیکے سے انداز میں مسکرا دی تھی' ہنی کچھ دیر مزید ... پھر اٹھ کر باہر نکل گئی۔ اسے مارکیٹ جانا تھا مگر اس کی طبیعت بہت بوجھل ہو گئی تھی سو وہ واپس پلٹ ...

*......*......*

... جس روڈ پر روزانہ واک کرتی تھی اس روڈ کے آخری سرے پر چرچ کی عمارت تھی' یہ عمارت بہت ... اس بلاک کے سبھی لوگ اس چرچ میں عبادت کیلئے جاتے تھے۔ مونیکا بھی تقریباً اسی وقت یہاں ... تھی۔ پہلی مرتبہ مونیکا سے اس کی ملاقات بھی اسی جگہ پر ہوئی تھی۔

... معمول کے مطابق عبادت کیلئے جا رہی تھی جب بینچ پر بیٹھی اس اداس آنکھوں والی لڑکی کو دیکھ کر ... جانے کون سی کشش تھی جو مونیکا کو اس لڑکی کی طرف کھینچ لائی۔ وہ نپے تلے قدم اٹھاتی اس کے ... ہوئی۔ ہنی اس کی موجودگی کے باوجود بھی چونکی نہیں تھی۔ اس کی سوچ ہی اتنی گہری تھی کہ وہ اس ... سے نکل ہی نہیں پائی۔

"... گرل!" مونیکا کو عجب سے تاسف نے گھیر لیا۔ ہنی اب کے واقعی چونک بھی گئی تھی۔

"... ہو کم؟" اسے اپنی سوچوں تک میں کسی کی مداخلت پسند نہیں تھی۔

"میں مونیکا ہوں۔ تمہارے پڑوس میں رہتی ہوں۔ یہاں سے گزر رہی تھی' تمہیں دیکھ کر رک گئی۔" ... سے وضاحت کی تھی۔ وہ سوالیہ نظروں سے مونیکا کی طرف دیکھ کر رکنے کی وجہ پوچھ رہی ...

"... تمہارا چہرہ اچھا لگا تھا' اسی لئے رک گئی۔"

"... ہے۔" ہنی حیران ہوئی۔

"بھلا اس چہرے میں کیا خاص بات ہے۔"

"... چہرے کی اداسی! ان آنکھوں کی ویرانی تمہارے ساتھ کیا ہوا پیاری لڑکی۔" اس کا بے تکلفانہ

اور رے پیا

انداز ہنی کو کچھ بھایا نہیں تھا۔

"میرے ساتھ کیا ہونا ہے۔" وہ اتنی آسانی کے ساتھ کسی پر کھلتی کہاں تھی۔

"تم کون ہو؟ اور کہاں جا رہی تھیں؟" وہ بے زاری سے اس کی طرف دیکھتی رہی۔

"میں ایک بیمار عورت ہوں۔ ابھی تو عبادت کیلئے جا رہی ہوں' واپسی پر سٹور سے دوائی لوں گی۔" مونیکا نے ایک دفعہ پھر سے سادگی بھرے انداز میں کہا۔

"عبادت کیلئے۔" ہنی چونکی۔

"ہاں۔" اس نے اثبات میں سر ہلایا۔

"تم مسلمان ہو؟"

"نہیں۔"

"او۔ تو کرسچین ہو' چرچ جا رہی ہو۔" ہنی گویا سمجھ گئی تھی۔

"ہاں۔"

"کیا روزانہ جاتی ہو؟" ہنی غیر محسوس طریقے سے اس کے ساتھ باتوں میں الجھ گئی تھی اور فرصت کے عالم میں اس کے سوالوں کے جواب دیتی رہی۔

"ہاں۔"

"اس وقت۔" ہنی نے سوچتے ہوئے پوچھا۔

"ہاں۔"

"پھر تو مجھے بھی تم روزانہ یہاں دیکھتی ہو گی؟" سوچ سوال بن گئی تھی۔

"ہاں' تقریباً روزانہ۔"

"عبادت کے بعد دعا میں کیا مانگتی ہو۔" اس نے ایک عجیب سا سوال کر دیا تھا۔ دراصل ہنی کو وہ بہت اچھی لگی تھی اور یکا یک اس سے گفتگو طویل کرنے کے بارے میں سوچنے لگی تھی۔ پہلی مرتبہ وہ کسی ملک میں وہ کسی اجنبی عورت سے گفتگو کر رہی تھی۔ اس بات پر وہ خود بھی حیران تھی۔

"دعا میں سکون مانگتی ہوں۔"

"تو کیا سکون ملتا ہے؟" ایک اور عجیب سوال۔

"ہاں' ملتا ہے۔"

"مجھے بھی سکون کی تلاش ہے۔ کیا میرے لئے بھی سکون مانگ دو گی۔" وہ تھکی تھکی آواز میں بولی۔

"تم خود اپنے لئے سکون مانگو۔ مجھے امید ہے' تمہاری طلب کو پورا کیا جائے گا۔"

"نہ طلب پوری ہوتی ہے نہ چاہ۔" وہ ایک انگریز عورت سے بہت عجیب سوال کر رہی تھی۔ انگریز عورت بھی بہت عجیب تھی۔ عجیب سوالوں کے عجیب جواب دیتی تھی۔

"کیا پتا' طلب اور چاہ پوری کی جانے والی ہی نہ ہو۔" وہ بغیر مسکرائے بولی۔

"تو پھر تمہاری کیوں پوری ہوتی ہے؟ اس لیے کہ تم عیسائی ہو۔" اس کا سوال اور بھی عجیب تھا۔

"نہیں۔ اس لئے کہ میں دکھ پر صبر کر لیتی ہوں اور سکھ پر شکر۔ یہ اچھی دوا ہے مگر ذائقے میں بہت کڑوی ہے۔" وہ مسکرا دی تھی۔

"ہاں' تم نے ٹھیک کہا۔" ہنی نے تائیدی آواز میں سر ہلایا۔

"تم اب چرچ جاؤ گی۔"

"ہاں۔"

"کیا میں تمہارے ساتھ چلوں۔" نجانے کیا سوچ کر وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"تمہاری مرضی ہے۔ میں تمہیں فورس تو نہیں کر سکتی۔" اس نے قدم آگے کی طرف بڑھا دیئے۔

"میں چلوں گی۔" وہ اس کے برابر چلنے لگی تھی۔ نجانے کیوں مونیکا کی رنگت چرچ کی عمارت دیکھ کر بدلنے لگی تھی' مگر پھر بھی وہ قطار میں شامل ہو گئی تھی۔ عورتیں مقدس گیت گا رہی تھیں' مگر مونیکا کے ہونٹ بالکل ساکت تھے۔ یوں لگ رہا تھا گویا سوئی کے ساتھ ہونٹوں کو سی دیا گیا ہے۔

جب دعا کیلئے کہا گیا تو ایک نن ٹائپ کی عورت اس کے قریب آ کے بیٹھ گئی۔

"تم بھی دعا مانگ لو۔"

"کیا مانگوں۔" ہنی کا ذہن صاف سلیٹ کی مانند ہو گیا تھا۔

"کچھ بھی مانگ لو۔" وہ اصرار کر رہی تھی۔

"پھر بھی کیا؟" ہنی کو بھول گیا تھا کہ اسے کچھ مانگنا بھی تھا۔ حالانکہ آج سے پہلے وہ پوری پوری رات مانگنے کیلئے کھڑی ہوتی تو صبح کی سپیدی تک کھڑی رہتی۔

"تمہیں آج پہلی مرتبہ دیکھا ہے۔" اس نن کا نام میری تھا اور وہ مونیکا کی اچھی دوست تھی' مگر ان دونوں ایک دوسرے سے دور دور تھیں' نجانے کیوں؟

"ہاں میں پہلی مرتبہ آئی ہوں۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولی۔

"تم کس کتاب کی پیروکار ہو؟" میری نے کچھ دھیمے لہجے میں رازداری سے پوچھا تھا۔

"کیا مطلب؟" وہ سمجھی نہیں تھی۔ ایک دم اسے عجیب سی گھبراہٹ نے گھیر لیا تھا۔ وہ یہاں سے چلی جانا چاہتی تھی۔

"جیسا کہ عیسائیت انجیل کے دم سے ہے' جیسے یہودیت' تورات سے ہے۔ جیسا کہ اسلام القرآن کے دم سے ہے۔ جیسا کہ مسلمان قرآن پر ایمان رکھتے ہیں۔" ہنی کی زبان گنگ ہو گئی تھی۔ جذبات کی حدت سے ہنی کے رخسار تپ گئے تھے' وہ اس کے سوال کا مطلب سمجھ گئی

"کیا تم مسلمان ہو۔" میری کا لہجہ اور انداز بدل گیا۔

"ہاں۔" وہ بغیر کسی خوف اور جھجک کے بولی۔

"اچھا۔" میری کھسیانی سی ہو گئی تھی۔

"سنئے ایک بات کہوں؟"

"ہاں۔ کہو۔" وہ مونیکا کے فارغ ہونے کا انتظار کر رہی تھی۔

"سب سے زیادہ پیروکار رکھنے والا مذہب پتا ہے کون سا ہے؟" میری کی آواز بالکل سرگوشی تھی۔

"وہ کچھ نہیں بولی تھی بلکہ اس کا میری کی باتوں کی طرف دھیان ہی نہیں تھا۔

"پیروکاروں کی تعداد کے لحاظ سے عیسائیت دنیا کے مذاہب میں سرفہرست ہے۔ دنیا میں اس کے پیروکار بہت ہیں۔" میری نجانے اس پر کون سی بات کا رعب جمانا چاہتی تھی۔ وہ کون سا اس کی طرف … تھی۔ اس کا دل تو عجیب سی گھٹن کا شکار تھا۔ نجانے کب مونیکا چپکے سے ان کے قریب آ گئی تھی۔

"عیسائیت کے پیروکار زیادہ ہیں۔" میری کے لہجے میں فخر تھا۔

"اسی لئے یہ معاشرہ تباہی کے دہانے پہ کھڑا ہے۔ نہ یہ رہنما چاہتے ہیں' نہ انہیں کسی رہبر کی ضرورت ہے اور نہ ہی انہیں کوئی "رہنما" چاہئے۔ یہ لوگ آسان راہ کا انتخاب کرتے ہیں۔ جہاں فائدہ دیکھ لیں' وہیں راہ بدل لیتے ہیں۔" مونیکا کی آواز میں عجیب سی کاٹ تھی۔

"مونی! چلیں۔" وہ گھبرا کر اٹھ بیٹھی۔

"دعا نہیں مانگو گی؟" میری پھر سے اسے گھیرنا چاہتی تھی۔

"کم از کم اس جگہ بیٹھ کر نہیں۔"

"تم بائبل کو پڑھو تو سہی۔" میری اسے روکنا چاہتی تھی۔

"اس کے پاس قرآن ہے اور قرآن جامع ہے کاملیت رکھتا ہے۔" مونیکا کی سرد سی آواز … چونکا دیا۔

"میں ٹھیک کہہ رہی ہوں نا۔" مونیکا' ہنی سے تصدیق چاہ رہی تھی۔

"ہاں' بالکل ٹھیک۔" ہنی کھل کر مسکرا دی تھی۔ اسے لگ رہا تھا کہ چرچ میں داخل ہونے … اسے گھٹن محسوس ہونے لگی تھی اس کا خاتمہ ہو گیا ہے۔ وہ ان راہوں پر بھٹکنا نہیں چاہتی تھی' سوائے … تھا۔

"تم نے کبھی دعا مانگی۔" مونیکا واپس جاتے ہوئے اس سے پوچھ رہی تھی۔

"ہاں' بہت دفعہ۔ میری تو پوری زندگی ایک دعا کے گرد گھوم رہی ہے۔" وہ کھلی فضا میں … سانس لے رہی تھی۔

"مگر میری "دعا" نے قبولیت کا درجہ نہیں پایا۔"

"تو کیا تم نے دعا مانگنا چھوڑ دیا۔"

"نہیں۔ اگر اس "دعا" کو ترک کر دیا تو میرے لئے زندگی میں کچھ نہیں بچے گا۔" … دھیرے ٹہلنے کے سے انداز میں چل رہی تھیں۔

"مجھے بھی دعا مانگنا اچھا لگتا ہے۔"

"اور تم دعا میں کسے مانگتی ہو؟" ہنی نے کچھ ٹھٹک کر مونیکا کی طرف دیکھا تھا وہ بغیر …



… "کسی کو بھی نہیں۔" وہ سچ ہی تو کہہ رہی تھی۔

"تو پھر خالی ہاتھ اٹھاتی ہو۔" مونیکا کی کچھ باتیں اسے الجھا کر رکھ دیتی تھیں۔

"نہیں' خاتمہ بالخیر مانگتی ہوں۔ دعا کرتی ہوں کہ کسی کو میری ذات سے کوئی تکلیف نہ پہنچے۔ میں کسی کو ٹھیس نہ پہنچاؤں۔" وہ نم آواز میں کہتی چلی گئی تھی۔

"اور کوئی تمہارے دل کو بے شک توڑ پھوڑ دے؟" ہنی نے اکھڑے انداز میں پوچھا۔

"وہ اس کا اپنا عمل ہو گا۔"

"تم بھی کمال کی چیز ہو۔ بہت عجیب بلکہ عجیب تر۔" ہنی نے سر جھٹک کر کہا۔

"تم جو بھی سمجھ لو۔" مونیکا نے بغیر برا مانے کہا۔

"اب میں چلتی ہوں۔ میری نماز کا وقت ہو رہا ہے۔ ویسے مجھے چرچ جا کر اچھا نہیں لگا۔" وہ اپنے دل کی بات کبھی چھپا نہیں پاتی تھی۔

"اور مجھے بھی۔" مونیکا دھیمی آواز میں بولی تھی' یوں کہ ہنی بمشکل ہی سن پائی۔

"تمہیں کیا اچھا نہیں لگا۔" وہ ٹھٹک کر پوچھنے لگی۔

"کچھ نہیں۔" وہ ٹال گئی تھی۔

"پھر بھی..... بتاؤ نا۔" ہنی بضد ہوئی۔

"بس ایسے ہی۔" مونیکا دائیں بائیں سر جھٹک رہی تھی۔

"تم بتانا نہیں چاہتیں۔" ہنی بددل سی بولی۔

"مجھے بھی تمہاری طرح چرچ میں جانا کبھی اچھا نہیں لگتا۔" مونیکا کہہ کر رکی نہیں تھی بلکہ تیز تیز قدموں سے چلتی ہوئی اس کی نظروں سے اوجھل ہو گئی تھی جبکہ ہنی گویا سن سی رہ گئی۔

*......*......*

اسکیٹنگ کا کھیل ہنی کو کبھی پسند نہیں رہا تھا مگر وہ اس دلچسپ کھیل کو دیکھنے میں دلچسپی ضرور رکھتی تھی۔ … کو اس کھیل میں کیسا مزا آتا تھا۔ عجیب سی کھڑاؤں کو پہن کر برف پر پھسلنے کا خطرناک … اس کھیل کا آغاز سکنڈے نیویا سے ہوا تھا۔ اس کا پہلا کلب انگلستان میں قائم ہوا اور شدید سرد … پر کھیلا جاتا تھا۔

… کے باعث اسکیٹنگ عروج پر تھی۔

… دلچسپی آج بھی نہ ہونے کے برابر تھی۔ وہ بہت دیر تک سرد ٹھٹھرتے موسم کی سختی برداشت … جب ٹھنڈ ہڈیوں کے گودے میں گھسنے لگی تو وہ بے دلی سے اٹھ کر واپس چل دی۔ چرچ روڈ … اس کی نظر نے چرچ کی پرانی بلند و بالا عمارت کو دیکھا تھا' مگر نجانے کون سی قوت تھی جس نے … سے روک لیا۔ وہ اندر جانا بھی نہیں چاہتی تھی۔ وہ ایک "دعا" کے حصول کیلئے بہت سی … رہی تھی' مگر ان راہوں کی طرف چلنے کی خواہش ہرگز نہیں تھی۔

جب وہ واپس لوٹی تو میڈ فینی نے پوچھا۔

"آپ کہاں تھیں میم!" وہ کافی گھبرائی گھبرائی لگ رہی تھی۔

"آپ صبح سے غائب ہیں۔ سیل بھی آف تھا۔ ورنہ آپ کو اطلاع کر دیتی۔"

"کیا ہوا؟" وہ کچھ انہونی کے خیال سے گھبرا اٹھی۔

"میم! مونیکا کی ڈیتھ ہوگئی۔" فینی نے اس کے پیروں تلے سے زمین کھسکا دی تھی۔

"کک' کب۔ کل تک تو وہ ٹھیک تھی۔" ہنی کا چہرہ دھواں دھواں ہوگیا۔

"آپ کے گھر سے نکلنے کے کچھ دیر بعد۔" فینی بھی افسردہ تھی اور یہ افسردگی عارضی تھی

"کیا اسے دفن کر دیا گیا ہے۔" ہنی کے سینے سے ایک بوجھل بوجھل سانس آزاد ہوئی۔ اور
ڈھے گئی تھی۔

"یس' اس کی موت کے ایک گھنٹے بعد اسے دفن کر دیا گیا تھا۔" فینی نے کچھ بے زاری سے
کچھ چونک گئی تھی۔ فینی کا لہجہ خاصا روکھا پھیکا سا تھا۔

"مجھے مونیکا کی موت کا بہت دکھ ہوا۔" ہنی کی آواز بھرانے لگی۔

"وہ آپ کی فرینڈ تھی نا۔" فینی نے کچھ جھجکتے ہوئے کہا۔

"ہاں۔"

"پھر تو آپ اسے جانتی ہوں گی۔"

"ہاں۔" وہ کافی اعتماد سے بولی تھی۔

"آپ اس کے بارے میں کیا جانتی ہیں۔" فینی کا انداز کچھ عجیب تھا' پراسرار سا۔

"سب کچھ۔" وہ ابھی تک صدمے کے زیر اثر تھی۔ فینی کے لہجے کے اتار چڑھاؤ کو کچھ نہیں

"آپ کچھ بھی تو نہیں جانتیں۔"

"کیوں؟" وہ ٹھٹک اٹھی۔ فینی کے لہجے کے استہزا کو وہ اچھی طرح سے سمجھ چکی تھی۔ جو
کافی روکھا ہوگیا تھا۔

"آپ کو پتا ہے۔ مونیکا نے ایوڈ کے پلٹ آنے کے باوجود اسے کیوں ٹھکرا دیا تھا؟"

"نہیں تو۔" اب کے وہ چونک اٹھی۔

"اس لئے بھی کہ وہ عیسائیت سے بے زار تھی۔ اس لئے بھی کہ وہ مذہب بدل چکی تھی۔
کہ اسے ایوڈ کی بیوی کی "بددعاؤں" سے ڈر لگتا تھا۔ وہ کسی کا دل اجاڑ کر اپنا گھر آباد نہیں کرنا
حالانکہ اس کی محبت کی کشش نے ایوڈ کو پھر سے اس کے قریب کر دیا تھا' مگر وہ اسے اپنا کر اپنی
سکون نہیں کھونا چاہتی تھی۔"

"مونیکا کیا مسلمان تھی؟" اسے پہلے بھی شک سا تو گزرا تھا' تاہم اس سے پوچھنے
آ سکی۔

"ہاں' وہ اسلام قبول کر چکی تھی۔"



"مگر اس کا چرچ جانا۔ وہ کیا تھا؟" اس نے الجھن بھری نظروں سے فینی کی طرف دیکھا۔

"وہ ارد گرد کے لوگوں کو دھوکہ دینا تھا۔ وہ اتنی جلدی مذہب کی تبدیلی کا اعلان نہیں کر سکتی تھی۔ اس کی کچھ مجبوریاں اور مسائل تھے' مگر پھر اسے مہلت ہی نہیں ملی۔" فینی نے اب بھی بے جان سے انداز میں بتایا۔ فینی کو مونیکا کا مسلمان ہونا پسند نہیں آیا تھا۔

"اس نے ایوڈ کو بھی اسی وجہ سے مایوس کر دیا تھا۔ وہ مسلمان تھی اور کسی عیسائی سے شادی نہیں کر سکتی تھی۔ پھر جب ایوڈ نے کہا کہ وہ بھی اسلام قبول کر لیتا ہے' مگر وہ پھر بھی نہیں مانی۔ وہ کہتی تھی پیار وہ ہی ہوتا ہے جو امر ہو جائے۔ تمہیں پالوں گی تو طلب ختم ہو جائے گی۔ تم نہ ملے تو محبت ہمیشہ کیلئے زندہ رہے گی' اسے ایوڈ کے بچوں کا بہت خیال تھا اور اس کی بیوی جو کہ ایوڈ کی شادی کا سن کر بیمار پڑ گئی تھی۔ مونیکا کو ان بچوں اور ان کی ماں کا بہت خیال تھا۔ وہ کہتی تھی کہ اگر ایوڈ اس کی طرف لوٹ آیا تو اس کا پورا گھرانہ تباہ ہو جائے گا۔ وہ انہیں تباہی سے بچانا چاہتی تھی۔ وہ ایک اچھی عورت تھی۔ آج کے دور میں ایسا کوئی بھی نہیں ہوتا۔" فینی خاموش ہوگئی تھی اور اسی خاموشی کے ساتھ وہ کچن کی طرف بڑھ گئی تھی جبکہ ہنی کو بھی خاموشیوں کے حوالے کر گئی۔

ہنی کو مونیکا کے مرجانے کا بہت دکھ تھا۔ دنیا کی بھیڑ میں بہت پیاروں کو کھو دینے کے بعد وہ مونیکا کو پا رہی تھی۔ ایک اور کہانی اختتام پذیر ہوگئی۔ ایک اور محبت اپنے انجام کو پہنچ گئی۔

وہ مونیکا کی زندگی سے بہت متاثر ہو رہی تھی۔ وہ اس کی زندگی کے ان پہلوؤں کے بارے میں غور و فکر کر رہی تھی' وہ اسے سراہ بھی رہی تھی۔ مونیکا سراہے جانے کے لائق بھی تھی۔ اس میں بہت سی خوبیاں تھیں' مختصر سے عرصے میں ہنی پر اس کی خوبیاں منکشف نہیں ہو پائی تھیں۔

یہ انگریز عورت کی زندگی ہنی کیلئے ایک مثال کی طرح تھی۔

مگر کیا ہنی نے اس باکمال' بے مثل عورت کی زندگی سے سبق حاصل کیا تھا؟

*......*......*

گرمی کا زور سرِ شام چلنے والی ہوا سے کچھ ٹوٹ گیا تھا۔ بالکونی میں رکھے سارے گملوں
سوکھ کر بے جان ہوگئے تھے۔ چرمرے سے پتے ہوا کے زور پر کھلی کھڑکی سے اڑتے ہوئے کمرے
آتے چلے گئے۔ حریم بے دم سی کمرے کے عین وسط میں بیٹھی تھی۔

پورا کمرہ بھاں بھاں کر رہا تھا۔

تمام فرنیچر اور ضرورت کی ساری اشیاء ایک ٹرک میں لوڈ کروا کر ماہیر نہ جانے کون سے مکا
رکھوا آیا تھا۔ حریم تو اس تمام عرصے میں ایک شاک کی کیفیت میں مبتلا رہی تھی۔ اسے زمیلہ کے وال
جانے کا بھی پتا نہیں چلا تھا۔ ماہیر نہ جانے اسے کب چھوڑ آیا تھا۔ ان کے درمیان کیا کیا باتیں ہوئی
زمیلہ نے بھائی سے کیا کہا۔ حریم تو بس اسے آنسو بہاتے دیکھتی رہی تھی۔ شاید وہ اس جذباتی کیف
نکل کر بھائی سے نظر ملانے کا حوصلہ نہیں رکھتی تھی۔ گھبراتے، منمناتے اس نے ماہیر کو مکان کے کا
واپس کرنا چاہے تھے۔

"یہ مکان اب تمہارا ہو چکا ہے۔ میری طرف سے شاید سب سے قیمتی تحفہ، تمہارے بھائی کی
یہیں تک تھی۔ دل چھوٹا مت کرنا، میں پورے دل سے یہ مکان تمہارے حوالے کر رہا ہوں۔ تم
زمیلہ! آباد رہو، شاد رہو۔ میری بس یہی خواہش ہے۔" ماہیر اور بھی نہ جانے کیا کچھ کہہ رہا تھا۔
ساعتوں کے بہرہ ہوجانے پر شک گزرا تھا۔

کچھ دیر بعد مزدور ٹائپ کے کئی لڑکے گھر میں گھس آئے۔ سامان سمیٹ کر ڈبوں میں
تھا۔ آہستہ آہستہ پورا گھر خالی ہوتا چلا گیا۔

ماہیر شاید دبے پاؤں کمرے میں داخل ہوا تھا۔ حریم کو اس کے قدموں کی ذرا سی آہٹ
نہیں دی۔ وہ اس کے قریب گھٹنوں کے بل بیٹھ رہا تھا۔

"حریم!"

"ہوں۔" حریم ساکت سی غیر مرئی نقطے پر نظریں جمائے بیٹھی تھی۔ ماہیر کو دیکھ کر بھی نہ
کے مخاطب کرنے پر بھی اس کے وجود میں جنبش تک نہیں ہوئی تھی۔

"حریم چلو!......" ماہیر کا ہاتھ اس کے لرزتے ہاتھ پر ٹھہر گیا۔

"کہاں؟" وہ خالی خالی نظروں سے ماہیر کو دیکھنے لگی۔

"گھر......" ماہیر کو اپنے لہجے کا کھوکھلا پن واضح محسوس ہو رہا تھا۔



"کون سے گھر؟"

"پلیز حریم! خود کو سنبھالو۔ اس طرح ہمت چھوڑ دو گی تو مجھے...... ہمیں، امی کو کون سنبھالے گا۔" وہ تھکے
تھکے لہجے میں کہہ رہا تھا۔

"امی کو کیا ہوا ہے؟" نا چاہتے ہوئے بھی اس کے لہجے میں تمسخر جھلکنے لگا۔

"ان دونوں کی خواہش پایہ تکمیل تک پہنچ گئی ہے۔"

"امی...... بھی جذباتی توڑ پھوڑ کا شکار ہو رہی ہیں۔ بہرحال اس گھر سے ان کی بہت سی یادیں وابستہ

ماہیر نے بے دلی سے اردگرد پر نگاہ دوڑائی۔ یہ دیواریں، چھتیں دو پل میں پرائی محسوس ہونے لگی

"یہ گھر بدری امی کی چوائس ہے۔ وہ نہ زمیلہ کی ناجائز خواہش پر عمل کرتیں۔" حریم کے لہجے میں لحہ
بہ لحہ تلخی بڑھتی جا رہی تھی۔

"ناجائز خواہش۔" ماہیر زیر لب بڑبڑایا۔

"اپنا دل تنگ کر رہی ہو۔"

"بات کو غلط رنگ مت دیں۔" وہ ناگواری سے بولی۔

"آج اس کی ایک ڈیمانڈ پوری کی ہے۔ کل وہ کوئی اور فرمائش کرے گی۔"

"تم...... حریم! یہ تم کہہ رہی ہو۔" ماہیر کو گویا یقین نہیں آیا۔

"سچائی میں ہمیشہ کڑواہٹ محسوس ہوتی ہے۔"

"حریم!" وہ کچھ سخت بولنے سے پہلے لب بھینچ کر خاموش ہوگیا۔ ماہیر کو اس کے بدلے بدلے تیور
سے بہت صدمہ پہنچا تھا شاید وہ کچھ پل کیلئے بول نہیں پایا۔

"فرض کرو ایسی صورتحال سے تمہارا سامنا ہوتا۔ ایسے حالات تمہیں درپیش ہوتے تو پھر......"

"کیسے حالات؟" حریم ایک دم تلخی سے بولی۔

"بالکل اسی طرح میں بھی ایک ناجائز ڈیمانڈ کروں تو تمہارا بی ہیویئر کیا ہوگا۔" وہ بہت تول تول کر

"کیسی ڈیمانڈ......؟" حریم لحہ بہ لحہ نہ چاہتے ہوئے بھی مشتعل ہو رہی تھی۔ اس اچانک دربدری کے
گویا سلب کر لئے تھے۔ سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں گویا مفلوج ہو کر رہ گئی تھیں۔

تمہیں مجبور کروں۔ ابھی جاؤ، اپنے باپ سے ان کی واحد پونجی میں سے اپنا حصہ مانگ لو۔ تو تم
کچھ دھمکیاں بھی پیشگی تمہیں ذہن نشین کروا دی جائیں۔"

"مثلاً...... کیسی دھمکیاں؟" حریم کا دل گویا دھک سے رہ گیا۔

ماہیر کس قسم کی باتیں کر رہا ہے۔" وہ ذہنی طور پر اور بھی اپ سیٹ ہو چکی تھی۔

"گھر سے نکل جانے کی۔"

"واٹ......" وہ یک دم چیخی۔

"ماہیر! آپ ٹھیک تو ہیں؟ کسی باتیں کر رہے ہیں آپ۔"

"میں ٹھیک ہوں۔ ذہنی توازن نہیں بگڑ گیا میرا۔" اب وہ قدرے نرم لہجے میں بولا۔

"محض تمہیں سمجھانے کی کوشش کر رہا ہوں۔ زمیلہ کی ڈیمانڈ غلط ہے۔ طریقہ بھی غلط ہے مگر غلط نہیں ہو سکتی۔" وہ ابھی تک بہن کی خود غرضانہ فطرت کو سمجھ نہیں پایا تھا یا پھر جان بوجھ کر نظر انداز تھا۔

"نبیل نے اسے مجبور کیا تھا۔ وہ اسے گھر سے نکل جانے کی دھمکیاں دیتا رہا تھا۔ مجھے تو خود بنی پر حیرانی ہے۔ نبیل اس قدر لالچی فطرت کا ہوگا۔ پہلے اندازہ نہیں ہو سکا مجھے۔ ورنہ زمیلہ کا رشتہ لالچیوں میں ہرگز نہیں کرتا۔" وہ تاسف سے کہہ رہا تھا۔

"آپ مکان بیچ دیتے۔ امی کا' اپنا اور موبی کا حصہ نکالنے کے بعد جو حق زمیلہ کا بنتا دیتے۔"

"زمیلہ کا حصہ بہت کم بنتا تھا جبکہ نبیل کو زیادہ رقم درکار تھی۔" ماہیر الجھے الجھے انداز میں بتا رہا تھا۔

"نبیل نے کسی کو پے منٹ کرنا تھی۔ کوئی سائیڈ بزنس شروع کر رکھا تھا اس نے۔ کاروبار میں نقصان ہوا ہے۔" ماہیر وہ ہی کہانی سنا رہا تھا جو اس تک پہنچائی گئی تھی۔

"کل کو پھر سے نبیل کوئی خسارے کا سودا کرے۔ پھر سے اسے رقم کی ضرورت پڑے' کیا کریں گے آپ؟ کسے بیچیں گے؟ کہاں سے رقم کا بندوبست کریں گے؟" وہ اپنے لہجے کی ترشی چھپا نہیں پائی تھی۔

"حریم!" وہ اس کے طنز کو تحمل سے پی گیا۔

"اٹھو اندھیرا پھیل گیا ہے۔ میں روڈ سے ٹیکسی پکڑ کر لاتا ہوں۔ بیگ صاحب کا گھر امی کا دیکھا ہے۔ ہمارے اچھے تعلقات ہیں ان سے۔ ابو کے دوست ہوا کرتے تھے۔ آہستہ آہستہ ان کا ادھار خرید لوں گا فی الحال تو کرائے پر لیا ہے۔" وہ کھڑکی کے دونوں پٹ کھول کر بالکونی میں جھانکنے لگا۔

وہ بکھرے حواس مجتمع کر کے نہ جانے ضبط کی کتنی منازل طے کرتے ہوئے اٹھی تھی' مگر کمرہ پار کرتے ہی اس کی آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو بہنے لگے۔ بہت زیادہ عرصہ تو نہیں ہوا تھا اس گھر میں آئے ہوئے' مگر حریم کو لگتا تھا۔ وہ صدیوں سے یہاں رہ رہی ہے۔ سالوں سے اس مکان میں بسیرا ہے۔ ہر شے میں اپنائیت کی مہک تھی۔ اک جانی پہچانی خوشبو تھی۔ حریم کو لگا وہ مزید انہی سوچوں کے بھنور میں رہی تو اس کا دل پھٹ جائے گا۔

نیچے اتری تو تخت پر بے دم سی راحت بیگم کو بیٹھا کر ٹھٹک گئی۔ قریب آنے پر پتا چلا کہ ای چپکے چپکے رو رہی ہیں۔ وہ ان ڈراموں سے اچھی طرح آگاہ ہو چکی تھی۔ اس کے دل نے ذرا بھر بھی پروا نہیں کی۔ ماہیر ماں کو دھیمی آواز میں نہ جانے کون سے دلاسے دے رہا تھا۔ حریم کا دل ہر شے سے اچاٹ ہونے لگا۔

"حریم! موبی کو لے آؤ۔" ماہیر اس کی طرف دیکھے بغیر کہنے لگا۔ حکم کی تعمیل اس پر فرض تھی۔



یہ بھی منظر سے ہٹنا چاہتی تھی۔ مزید اس عورت کے ڈرامے کو دیکھنا اور حتی المقدور ہمدردی جتانا حریم کو منافقت کا ایک حصہ لگا تھا۔ اسی لئے وہ پلٹ کر موبی کے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

"موبی!" حریم نے اس کا کندھا ہلا کر متوجہ کرنے کی کوشش کی۔ موبی بھی فرش پر بیٹھا تھا۔ اس کمرے کا مختصر سامان بھی جا چکا تھا۔ حریم کے دل میں ہوک سی اٹھی۔ ایک ہی سوالیہ نشان آنکھوں کے سامنے ناچ رہا تھا۔ وہ اپنا گھر بھلا کیسے بنا پائیں گے۔ کرائے کا جھنجھٹ' پرایا مکان...... سوچ سوچ کر اس کا دماغ پھٹنے کے قریب تھا۔

"موبی۔" حریم نے ذرا سختی سے موبی کے بازو کو ہلایا۔

"ہوں' ہوں۔" وہ ہڑبڑا گیا تھا۔

"اٹھو۔"

"کہاں جانا ہے؟" موبی نے عجیب سہمی سہمی نظروں سے اسے دیکھا۔

"جہنم میں۔" وہ تلخی سے بڑبڑائی۔

"جہنم دور ہے؟ موبی کیسے چلے گا؟ موبی تھک جائے گا۔" موبی نے سہم کر کہا۔

"دور نہیں' قریب ہے۔ بہت قریب' تجھے بھانبڑ جلتے نظر نہیں آتے۔ میرے دل میں تو آگ لگی ہے۔ کتنی تپش ہے۔ کس قدر دھواں ہے۔ ہائے موبی! میں کس سے کہوں۔ میرا دل گھبرا رہا ہے۔ راکھ بنتا جا رہا ہے۔" اس نے گویا دہائی دی۔

"اٹھو۔" وہ اس کا بازو پکڑ کر اٹھانے لگی۔ ڈیل ڈول میں تو وہ حریم سے بھی اونچا نکلتا جا رہا تھا عمر اور قد کی رفتار گویا ایک برابر تھی۔ بلکہ ذہن تو عمر سے بھی بہت پیچھے تھا۔ عمر کے سال تو پھر بڑھ گئے تھے۔

"بھابی!" وہ خوفزدہ انداز میں بولا۔

"کیا ہے؟" حریم گویا پھاڑ کھانے کو دوڑی تھی۔

"موبی کو ڈر لگتا ہے؟"

"کیوں؟"

"نہ جانے کیوں؟"

"چلو...... ڈر لگتا ہے۔ ہونہہ' اتنی ڈریکولا جیسی بہن کے ہوتے' ماں کے ہوتے ڈر لگتا ہے۔" حریم بھنا گئی۔

"موبی سچ کہہ رہا ہے۔"

"موبی!" وہ غصے سے اسے کچھ سخت الفاظ کہنا چاہتی تھی' مگر ایک دم اس کی خالی خالی نظروں کو دیکھ کر ٹھٹھک گئی۔ جو اس لمحے خالی نظر نہیں آ رہی تھیں۔ کچھ تو تھا ان آنکھوں میں۔ کچھ ایسا جو موبی کو واقعی خوفزدہ کر رہا تھا۔ وہ اس وقت کچھ بدلا بدلا دکھائی دے رہا تھا۔

"کس سے ڈر لگتا ہے۔" اب کے حریم نے کچھ نرمی سے پوچھا۔

"بھابی!" وہ ہراساں نظر آنے لگا۔

"بول بھی چکو۔" حریم نے بے زاری سے کہا۔ اسے اس گھٹن زدہ ماحول سے نکلنے کی جلدی
کچھ دیر کھلی فضا میں سانس لینا چاہتی تھی۔ اس ساری کثافت کے اثر کو زائل کرنا چاہتی تھی جو دھیرے
دھیرے اس کے دل پر ہلکی کائی کی تہ بناتی جا رہی تھی۔

"مجھے عورتوں سے ڈر لگتا ہے۔" بالآخر موبی نے ہولے ہولے ماتھا پیٹتے بتا ہی دیا۔ موبی کا یہ
حریم نے پہلی مرتبہ نوٹ کی تھی۔ کچھ عرصہ پہلے بھی اک عجیب سا احساس کروٹیں لے کر دل میں
تھا۔ حریم نے فضول کے خدشات کو جھٹک کر پوچھا۔

"کیا مطلب؟ میں سمجھی نہیں موبی! تم عورتوں سے کیوں خوفزدہ ہو جبکہ ایک عورت ابھی تمہارے
سامنے کھڑی ہے۔"

"تم عورت تو نہیں تم تو بھابی ہو' سب سے اچھی والی بھابی' زمیلہ سے بھی اچھی' نفیاء سے
اس وقت حریم کو لگ نہیں رہا تھا کہ موبی کو کبھی ذہنی پرابلم رہی ہے۔ وہ بہت ٹھہرے لہجے میں کہہ رہا

"تمہیں عورتوں سے کیوں ڈر لگتا ہے؟" حریم نے فی الفور لہجے کی تمام تر تختی کو رفع کیا۔

"موبی کو دیکھتی ہیں۔ گھور گھور کر دیکھتی ہیں' ہنستی بھی ہیں۔ کبھی کبھی رحم آ جاتا ہے' پھر
کچھ نہیں بولتیں' مگر بعد میں......" وہ عجیب کشمکش میں مبتلا تھا۔ بڑی قابل رحم حالت ہو رہی تھی۔
جو کچھ بتانا چاہ رہا تھا بتانا موبی کے اختیار میں نہیں تھا۔ بے بسی کی نہ جانے کون سی صورت تھی۔ حریم کا
نرم دل پل بھر میں پگھل گیا۔

"اگر تم میں کچھ کمی ہے تو یہ اللہ کی طرف سے ہے۔ جو باتیں کرتے ہیں وہ اللہ سے ڈرنے
کیوں فکر مند ہو' ہم ہیں نا...... میں' ماہیر اور امی۔"

"تو تم بھی جانتی ہو؟" موبی نے دونوں ہاتھ اس کے شانوں پر رکھ کر بہت عجیب انداز
تھا۔ اس پل حریم پر کچھ اور بھی منکشف ہو گیا۔ اس کا دل گویا سکڑ کر سمٹ گیا تھا۔ حریم وثوق سے
کہ موبی کو ذرہ بھر ذہنی پرابلم نہیں۔ اس کا ذہن متوازن تھا۔ عام انسانوں کی طرح سوچتا تھا
تھا۔ پریشانیوں کو ذخیرہ کرتا تھا۔ کبھی بھول جاتا تھا۔ کبھی پہروں کڑھتا تھا۔ اپنے خول میں بند
خود کو سولہ سال کی عمر میں قید تنہائی کیوں دے رکھی تھی؟

وہ بہن بھائی کے درمیان کیوں نہیں بیٹھتا تھا؟

وہ ماں سے عام بچوں کی طرح لاڈ کیوں نہیں کرتا تھا۔

وہ پڑھتا نہیں تھا۔ کیوں؟

وہ ذہنی طور پر صحت مند تھا۔ پھر اس بہروپ کی آخر کیا وجہ تھی۔

اس کی کچھ سوچتی' کچھ بولتی آنکھوں کے شفاف کانچ سارے راز اگل چکے تھے
کیوں؟ خود فراموشی کیوں؟ یہ قید تنہائی کیوں؟ زندگی کے ان رنگوں میں اس کے حصے کا کوئی
نہیں تھا۔

"کیا؟" حریم نے سنبھل کر پوچھا۔



"کچھ نہیں۔" وہ یکسر انجان بن گیا۔

"ایب نارمل لوگ کیا جھوٹ بولتے ہوئے نظریں چراتے ہیں؟" حریم کے دل نے چپکے سے سرگوشی

"موبی!" حریم اس کے دونوں ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے کر اس کا رخ اپنی طرف موڑنے لگی۔

"نیب! بھابی سے کچھ چھپا رہے ہو؟"

"نہیں تو...... میں کیا چھپاؤں گا؟ جب قدرت راز کو عیاں کر دے گی۔ پھر کوئی بھید پوشیدہ نہیں رہے
گا۔" اتنی گہری بات وہ عام سے لہجے میں کہہ رہا تھا۔ سرخ وسفید چہرے پر کئی رنگ تھے۔ پھیکے' ٹمیالے'
زرد' رنجیدہ' اداس' غمگین بے شمار رنگ' ان میں خوشی' امید اور امنگ کا کوئی رنگ جھلک نہیں رہا تھا۔

"میں کیا حقیقت سمجھوں جو پہلے تھی یا اب جو کچھ دیکھ رہی ہوں۔"

"حقیقت کچھ بھی نہیں...... مجھے تو زندگی بھی دھوکہ معلوم ہوتی ہے۔ ایک بات تو بتائیں بھابی! کیا
زندگی آتی جاتی سانسوں کا نام ہے؟" اس آواز میں کتنے نوحے پوشیدہ تھے۔ حریم کا دل گویا کٹنے لگا۔

"سانس چلتی ہے۔ لہو جسم میں گردش کرتا ہے تو زندگی ہے...... کیا یہی زندگی ہے؟"

"ہاں......" حریم کچھ اور بولنے کیلئے مناسب لفظ سوچ رہی تھی' جب منیب نے کٹیلے لہجے میں کہا۔

"ایسی زندگی منیب کو نہیں چاہئے۔"

"ناشکری نہیں کرتے منیب۔"

"شکر گزاری کیلئے میرے پاس کیا ہے؟" وہ مایوسی کے آخری کنارے پر کھڑا تھا۔ مایوسی کفر کے
نزدیک لے جاتی ہے۔ حریم کا دل کپکپانے لگا۔

"تمہیں کس سے شکوہ ہے۔ مجھ سے' ماہیر سے' امی سے۔ کیوں اتنے خفا ہو؟ زندگی سے کیوں ناراض

"مجھے جس سے شکوے ہیں میں تمہیں بتا نہیں سکتا۔" اس کی آنکھوں سے بے بسی مترشح تھی۔

"کیوں؟ اعتبار نہیں کرتے مجھ پر۔" حریم کے لہجے میں محسوس کی جانے والی نرمی تھی۔ کچھ دیر پہلے
کے اٹھتے' جوش کھاتے' مستقل جذبات اب سرد ہوتے جا رہے تھے۔ اسے بھول چکا تھا کہ اسے ماہیر پہ
نفیاء' زمیلہ اور امی پر غصہ تھا۔ دل میں دھوئیں کی مانند کدورت دھیرے دھیرے اٹھنے لگی تھی۔ اب وہاں
کچھ نہیں تھا نہ غصہ اور نہ کدورت۔ اسے تو یہ بھی بھول چکا تھا کہ ماہیر نے اسے کس کام کیلئے منیب کے
کمرے میں بھیجا تھا۔

"بات اعتبار کی نہیں۔"

"تو پھر؟"

"کچھ بھی نہیں بھابی! میں نہ جانے کیا کیا بول رہا ہوں۔" وہ منہ پر ہاتھ مار رہا تھا۔ سرخ گال اس
کے تھپڑوں کی سختی سے اور بھی دہکنے لگے۔

"موبی! تم اتنے خالص ہو کہ جھوٹ تم پر سجتا نہیں۔"

"تمہیں کھرے اور کھوٹے کی پہچان ہے؟"

"تم کیا سمجھتے ہو؟"

"اس دنیا کی نہیں لگتی ہو۔ معصوم' بے ریا اور......" اس کی آنکھوں میں سوچ کی پرچھائیں

"اور کیا؟"

"یہاں ہماری خوش نصیبی بن کر آ گئی ہو۔"

"بڑی شاعرانہ قسم کی باتیں بھی آتی ہیں تمہیں۔" حریم حیران سی اسے دیکھنے لگی۔

"تمہیں پتا ہے میں کون ہوں؟" ایک دم وہ سرخ آنکھوں کو اس کے چہرے پر گاڑ کر

سے لہجے میں بولا۔

"نہیں۔" حریم کسی انہونی کیلئے خود کو تیار کرنے لگی۔

"جاننا چاہتی ہو؟"

"ہاں......"

"جان کر کیا کرو گی۔ مجھ سے بے زاریت یا نفرت کا اظہار۔" اس کی آنکھوں میں

لگی۔

"مجھے ایسا سمجھتے ہو۔"

"نہیں۔"

"تو پھر بتا دو...... وہ سب کچھ جو تمہارے دل پر بوجھ کی طرح لدا ہوا ہے۔" حریم نے

ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے لیا۔

"میں پتا ہے کون ہوں؟" موبی نے کہنا شروع کیا۔ وہ اپنے دل کا ہر بوجھ اتارنا چاہتا

"موبی......!" چرر کی آواز کے ساتھ دروازہ کھلا تھا' پھر ایک دھاڑ نما آواز سنائی دی

اس کے کانوں نے کوئی دھماکہ نما آواز سن لی ہے۔ کانوں کے پردے پھٹنے لگے تھے۔

"یہ آپ کیا کر رہے ہیں......؟" حریم بے ساختہ چیختے ہوئے ماہیر کی طرف لپکی

گریبان کو پکڑ کر جھنجھوڑ رہا تھا۔

"کیا بکواس کر رہے تھے؟" ماہیر کی آنکھوں میں گویا خون اتر آیا تھا۔ اس نے

موبی کے رخساروں پر کئی تھپڑ مارے۔

"پیچھے ہٹیں۔ کیوں موبی کو مار رہے ہیں؟" حریم نے اس کے بازو کو پکڑ کر جھٹکے سے

"چھوڑ دو بھابی! مارنے دو انہیں۔" موبی نے بھرائی آواز میں کہا۔ وہ ضبط کے

سے گزرتے ہوئے پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا تھا۔

"یہ بلا وجہ نہیں مار رہے۔ بہت غصہ ہے انہیں مجھ پر۔ مگر میں کیا کروں؟ کب تک

میں پاگل نہیں ہوں۔ کاش کہ واقعی پاگل ہوتا۔ میرے پاس سوچنے کی صلاحیت نہ ہوتی تو

"بکواس بند کرو۔" ماہیر آگ بگولا ہو کر چلایا۔ راحت بیگم بھی شور کی آواز سن

تھیں "کیوں تم نے موبی کو مارا ہے؟" وہ ماہیر سے الجھ پڑی تھیں۔

"غلط بات پر نہیں مارا۔ بھابی کو بتا دیا ہے کہ میں پاگل نہیں۔" موبی نے ہنسنا شروع کر دیا تھا۔

"دفع ہو جا' کمینے...... ذلیل' مر کیوں نہیں جاتا تو۔ زندگی کا ناسور بنا ہوا ہے۔" راحت بیگم نے دوپٹہ

منہ پر رکھ کر دھواں دھار رونا شروع کر دیا۔

"امی! پلیز۔" ماہیر چیخ اٹھا۔

"کیا تماشا ہے یہ۔"

"ہماری تو زندگی تماشا ہے۔" وہ پھپک پھپک کر رو دیں۔

"تو مر کیوں نہیں جاتا موبی!"

"ٹیکسی لینے چلو گیا ہے۔" ماسی نے کمرے میں جھانک کر اطلاع دی۔ ماہیر باہر نکل گیا تھا۔

"بی بی! فکر مت کرنا۔ میں کام کرنے آ جایا کروں گی۔" ماسی' موبی کے کپڑے سمیٹتی ساتھ ساتھ

کمنٹری جاری رکھے ہوئے تھی۔

اسی پل نفیسہ پھپھو اور فیفا آ گئیں۔ وہ آنا فانا ان کے مکان بیچ دینے کی خبر سن کر حیران تھیں۔

پریشان تھیں۔ یہ گھر ان کے بھائی نے بڑے ارمانوں سے بنایا تھا۔ ماہیر کے اس اچانک فیصلے نے پھپھو کو

حد درجہ متوحش کیا تھا۔

"بھابی بیگم! یہ سب کیا ہے؟"

"تقدیر کا فیصلہ' خانہ بدوشوں کی طرح آخری عمر میں دھکے کھانے پڑ رہے ہیں۔" نند کو دیکھ کر پھر سے

پچھتانا سین شروع ہو چکا تھا۔

"وجہ کیا ہے؟" پھپھو یکسر ناواقف تھیں یا انجان بن کر راحت بیگم سے "سچ" اگلوانا چاہتی تھیں۔

"ماہیر کو پیسوں کی ضرورت تھی۔" انہوں نے فوراً ہی جوڑ توڑ کر کے ایک جواز جھوٹ کی پٹاری میں

سے نکال ہی لیا تھا۔

"کیسی ضرورت؟" پھپھو بھی چوکنا تھیں۔

"مجھے کیا پتا...... ہر بات مجھے کہاں بتاتا ہے۔ صاحب اختیار ہے' کچھ بھی کرے۔" اب وہ

پوری طرح حاضر دماغی کا ثبوت دے رہی تھیں۔

"یہ چھوٹا کمینہ نہ جانے کب ٹیکسی لے کر آئے گا۔"

"کس کا قرض دینا تھا؟ مگر اتنا زیادہ۔" پھپھو کو حیرانگی کا جھٹکا لگا۔

"شاید۔" انہوں نے گول مول سا جواب دیا۔

"زمیلہ کی شادی پر لیا تھا؟" پھپھو بھی انہیں مسلسل گھیرنے کی کوشش میں تھیں۔

"ن...... نہیں تو۔" وہ کچھ گڑبڑا سی گئیں۔

"ہم نے کون سا گاڑی' پلاٹ جہیز میں دیا ہے۔"

